علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ): -/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۳

ماہ جولائی ۲۰۱۹ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- مینجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

اس شمارے میں



خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذ بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ جولائی ۲۰۱۹ء



# اسرار الٰہی

**اتأمرون الناس بالبرو تنسو انفسکم** کیاتم دوسروں کو نیکی کی تائید کرتے ہو اور اپنے آپ کو نیکی سے بھلا دیتے ہو اے علماء! تم بھی ایسا نہ کرو کہ علم کی حلاوت تو لے لو اور عمل کی تلخی اور مشقت کو چھوڑ بیٹھو کیوں کہ یہ حلاوت بدون اس تلخی کے نافع نہیں ہے اور اس تلخی کا ثمرہ ہمیشہ ہمیشہ کی حلاوت ہے۔یعنی جنت کی راحت جو کبھی ختم ہونے والی نہیں۔ **انا الا نضیع اجر من احسن عملا** قرآنی ہے۔

جس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس شخص کا ثواب ضائع نہیں کرے گا۔جس نے اچھی طرح عمل کیا۔اے علماء وفقہاء اپنے علم کو اپنی زندگیوں میں اپنا لیں۔ پھر تائید الٰہیہ سے احکام شرعیہ بیان کریں تاکہ اس کا اثر دوسروں کے عمل سے ظاہر ہو۔

**صوفیوں کو نصیحت**

عزیز من! صوفی صافی (سچے صوفی) بنو۔منافق نہ بنو کہ تباہ ہو جاؤ گے۔

تصوف - غیر اللہ سے منہ پھیر لینا اور اللہ کی ذات میں غور کرنا۔اللہ پر بھروسہ کرنا ہر حالت کی باگ تفویض، تسلیم رضا کے دروازہ پر ڈال دینا اور دروازہ کرم کے کھلنے کا منتظر رہنا' اللہ کے فضل پر اعتماد کرنا' ہر وقت اللہ سے ڈرتے رہنا اور تمام حالات میں اللہ تعالیٰ سے نیک گمان رکھنا۔

یہ زمین عراق مشائخ طریق کا گہوارہ اور عارفین کا مخزن تھا اب وہ لوگ رخصت ہو گئے اللہ اور اس کے رسول کی پیروی کرو۔اخلاق حمیدہ کو اپنا لو اور راسخ سلف صالحین کی طرح پوری سچائی اپنے اندر پیدا کر کے ان کے سلسلہ کو چلاؤ۔اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کا مصداق اپنے کو نہ بناؤ۔ **وفخلف من بعد هم خلف اضا عوا الصلوٰة واتبعوا الشهوات** ان نیک بندوں کے بعد ایسے ناخلف پیدا ہوئے۔جنھوں نے نماز کو ضائع کر دیا اور نفسانی شہوتوں کا اتباع کیا۔

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

زحل اس سال جنوری میں اوج پر داخل ہوا تھا۔ پھر ماہ مارچ سے اگست تک رجعت میں رہے گا۔ ماہ اکتوبر میں آخری بار درجہ اوج پر آئے گا۔ اس سے متعلقہ مضامین آئندہ ماہ دیئے جائیں گے۔

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت خواجہ حافظ غلام حسین بھٹی رحؒ

سلطان التارکین فخر العاشقین حضرت خواجہ حافظ غلام حسین بھٹی چشتی نظامی قبلہ عالم خواجہ نور محمد مہارویؒ کے خلفاء میں سے ہیں- آپ راہ طریقت کے ہادی اور اپنے دور کے شیخ کامل تھے آپ حضرت قبلہ عالم کے عاشق صادق تھے-

آپ کے والد ماجد بستی کڈن علاقہ کھائی چک نودنگ شاہ ملتان کے رہنے والے تھے- ان کا اسم گرامی حافظ حامد تھا جو حافظ قرآن اور ایک بلند پایہ عالم دین تھے اور خاندانی طور پر اسراء بھٹی قوم سے تعلق رکھتے تھے- بعد ازاں کچھ وجوہات کی بناء پر بستی سے ہجرت کر کے موضع کہلانیاں میں آ کر آباد ہو گئے-

آپ کے جد امجد کو حضرت علیہ السلام سے فیض حاصل ہوا تھا- اس جذبہ کی تاثیر آج تک آپ کے خاندان میں بدستور چلی آتی ہے- جس سے آج بھی آپ کے خاندان کے جملہ مرد و مستورات حافظ قرآن ہیں اور سب عالم دین اور پرہیز گار ہیں- حضور کی دعا اور یمن کی برکت سے چیلے واہن کا نام مخزن حفاظ مشہور ہے-

آپ کی ولادت بستی کڈن ملتان میں ہوئی- ابتدائی تعلیم و تربیت وہیں حاصل کی طالب علمی کے زمانہ ہی میں آپ کو حصول روحانیت کا شوق پیدا ہوا- اس شوق کے تحت آپ اللہ والوں کی تلاش میں رہتے- سب سے پہلے آپ نے قرآن پاک حفظ کیا پھر قرآن و حدیث کی تعلیم حاصل کی پہلے آپ کا خیال تھا کہ حضرت سلطان العاشقین خواجہ محکم الدین اکسیرؒ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت شرعی مستحکم کریں- مگر ایک روز ایک صاحب کمال مجذوب آپ کے پاس آئے اور کہا حافظ صاحب جیؒ خدائے رب العالمین کے محبوب حضرت قبلہ عالم نور محمد دھلی سے مہار شریف تشریف لائے ہیں اور رحمت عالم کے باعث خدا رسانی میں مصروف ہیں- آپ کو اس شہنشاہ جہاں پناہ کا وزیر ہونا ہے- جائیے اور اس دربار سے فیض نعمت حاصل کیجئے- آپ حسب ارشاد روانہ ہو پڑے اور مہار شریف میں پہنچ کر اس آفتاب جہاں تاب کی زیارت عالم افروز سے منور ہوئے اور پھر سعادت بیعت سے مشرف ہونے کے بعد چمنستان جنت نشان سے خدا دانی کے لطیف پھول توڑتے اور خدا بینی کے لذیذ ثمر کھاتے رہے- حضرت قبلہ عالم خواجہ نور محمدؒ کی خدمات پر ایک قصاب تعینات تھا اور درگاہ کے غلامان میں سے اور کسی کی مجال نہ تھی کہ حضور کے پلنگ پر جانے کے بعد قریب جا سکتا تھا یا کوئی عرض کر سکتا تھا- تنہا وہی شخص حاضر خدمت رہتا تھا کہ ایک روز عشاء کے بعد حضرت میاں نارو والے حافظ بھٹی صاحب کو خدمت اقدس میں لے گئے اور عرض کیا کہ آئندہ خدمت شب پر یہ حافظ صاحب مقرر رہیں گے- آج سے قصاب موقوف ہے- حضور قبلہ عالم نے بکمال شفقت اس التماس کو شرف قبولیت بخشا اور اس کے بعد بھٹی صاحب ہی اس خدمت خاص پر مقرر رہے اور اس کی بدولت اس دریائے رحمت اور ابر کرامت سے خاص الخاص نعمات اور عطیات سے بہرہ افروز ہوئے-

حضرت بھٹی صاحب فرماتے ہیں کہ ایک رات حضرت قبلہ عالمؒ نے فرمایا حافظ صاحب کوئی شعر سنایئے میں نے عرض کیا-

کالی بنگڑی کانچ کی دمڑی دمڑی بیچ
جس دم ہاتھ پیا کے آوے لاکھ لاکھ کی ایک

اس پر حضرت قبلہ وجد میں آ گئے اور مجھ پر بھی وجد ہو گیا- پھر کبھی وہ قوال بنتے تھے اور میں صوفی- رات بھر وہ کیفیت رہی کہ جس پر بہشت بریں کی لذتیں قربان ہیں-

ایک شب عرض کیا کہ پہلے میرا ارادہ حضرت اکسیر صاحبؒ سے شرف بیعت حاصل کرنے کا تھا- آپ نے فرمایا- حافظ اس فقیر سے کیا تقصیر دیکھی تھی کہ ادھر کا ارادہ رکھتے تھے- میں نے عرض کیا کہ جس وقت جمال پاک کو آ کر دیکھا ہے- پروانہ کی طرح تصدیق بھی تو ہو گیا ہوں- حضرت حافظ بھٹیؒ نے اپنے خاندان میں رشتہ کی درخواست کی ہوئی تھی- مگر قبلہ عالمؒ کے حضور میں باریاب ہوئے تو سب کچھ بھول گئے- فرماتے ہیں کہ جب تصوف کی کتابیں پڑھنے کی نوبت آئی تو حضرت نے پہلے پہل تخلیہ میں مجھے بھی لوائح شریف شروع کرائی- ایک روز حافظ صاحب ملتانی نے مجھے کہا کہ حضور سے التماس کرنا کہ آج لوائح شریف کے درس میں مجھے بھی شامل فرمایا جائے- چنانچہ میں نے عرض کیا- مگر حضرت نے اس روز کوئی جواب نہ دیا جب تخلیہ سے فارغ ہو کر باہر آیا تو دروازہ پر حافظ جمال صاحب کو منتظر پایا- مگر جواب لا حاصل تھا- انہوں نے کہا کل پھر کہنا- دوسرے روز میں نے پھر اسی موقع پر عرض کیا- مگر آپ نے پھر بھی کوئی جواب نہ دیا- حافظ جمال صاحب نے کہا پھر کل کہہ دیکھنا- میں نے تیسرے روز پھر عرض کیا کہ حافظ جمال صاحب ملتانی آرزو رکھتے ہیں کہ انہیں بھی مسئلہ سمجھانے کے وقت شامل فرمایا جائے- آپ نے فرمایا کون حافظ محمد جمال میں نے عرض کیا جی ہاں فرمایا مضائقہ نہیں-

میں نے اسی وقت حافظ جمال صاحب کو بلا لیا اور وہ بھی شامل محفل رہنے لگے- فرماتے تھے اگر چہ حافظ جمال صاحب نے ہم سے پہلے علم راہ خدا حضرت قبلہ عالمؒ سے حاصل کیا تھا- مگر یہ راستہ کچھ ایسا باریک اور پیچیدہ ہے کہ وہ خود فرمایا کرتے تھے کہ جو حل نکات اور فوائد تمہاری رفاقت میں حاصل ہوئے ہیں پہلے نہیں ہوئے-

حضرت قبلہ عالمؒ بعد میں فرمایا کرتے تھے کہ میاں صاحبؒ نارو والہ نے ہم سے نعمت حاصل کی ہے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کا نصیب قوی تھا اور اللہ تعالیٰ کی مرضی یہی تھی- قاضی صاحبؒ کوٹ والا نے اس نعمت کو مال و زر سے خریدا ہے- حافظ جمال صاحبؒ ملتانی نے اسے عجز و انکسار سے حاصل کیا ہے- اور حضرت صاحبؒ تونسوی کو یہ مدارج اپنی ریاضات اور مجاہدات سے میسر ہوئے-

مگر بھٹی صاحبؒ نے محض خدمت اور جانثاری کے بدلے یہ دولت پائی ہے- پاک اور حلال مزدوری میں عجیب لذت ہے- جس میں کبھی کمی واقع نہیں ہوئی-

ایک مرتبہ حضرت بابا غریب نوازؒ کے سفر عرس پر جناب حافظ محمد جمال صاحبؒ اور حضرت بھٹی صاحبؒ اکٹھے تشریف لے گئے راستہ میں بستی سہوکا میں قیام کا اتفاق ہوا- صبح حضرت بھٹی صاحبؒ تخلیہ معمول سے فارغ ہو چکے تھے اور حضرت حافظ صاحبؒ ابھی اور ورد و وظائف میں مشغول تھے کہ ایک مریض حاضر ہوا جو اسی بستی کا باشندہ تھا- عرض کیا کہ حضرت مدت سے تیسرے کے بخار سے پامال ہو رہا ہوں- چوری پیشہ آدمی ہوں- بال بچے مارے فاقوں کے عاجز آ گئے ہیں- توجہ فرمائیے کہ اس بخار سے نجات پاؤں- اس وقت فضل کا دریا موجزن تھا- فرمایا اے سائل کیا چاہتا ہے- تمام عمر بخار تیرے نزدیک نہ آئے یا عمر بھر چوری کرتا رہے اور کوئی تجھ سے باز پرس نہ کرے- ان دونوں باتوں سے ایک مانگ لے- اس نے عرض کیا قبلہ بخار رفع ہو جائے- فرمایا تیرا بخار رفع ہو چکا- انشاء اللہ پھر نہ ہوگا- اللہ کے فضل سے واقعی اس شخص کو تمام عمر کسی قسم کے بخار نے نہ ستایا- جب حضرت حافظ صاحبؒ ملتانی نے یہ ماجرا سنا تو فرمایا اگر میں اس وقت حاضر ہوتا کہ جس وقت یہ دریائے فیض موجزن تھا تو عجیب نعمت حاصل کرتا-

دونوں صاحبان حضرت بابا صاحبؒ کے آستان بوسی سے مشرف ہوئے- ختم عرس کی مجلس میں حضرت بھٹی صاحبؒ کو اس شعر پر وجد عظیم پیدا ہوا-

گرنکیر آید و پرسد کہ رب تو کیست
گویم آن کس کہ ربودے این دل دیوانہ ما

اس وجد میں حضرت پر ایسی کیفیت طاری ہوئی تھی کہ لوگوں نے سمجھ لیا- وصال ہو چکا ہے اور روح مبارک پرواز کر چکی ہے- محفل سماع مجلس ماتم بن گئی تھی- حضرت بابا صاحبؒ کے گدی نشین دیوان صاحب نے کپڑے پھاڑ ڈالے تھے اور گریہ وزاری شروع کر دی تھی- حافظ صاحب ملتانی نے آپ کے سر مبارک کو زانو پر رکھ کر روتے تھے اور بار بار کہتے تھے کہ بابا صاحب کے دربار میں قبلہ عالم کے خلیفہ اعظم کو شہید کرا کے جا رہا ہوں- اسی حالت میں دو پہر گزر گئے اور نماز جمعہ کا وقت آ گیا- حضرت حافظ صاحبؒ نے چند مرتبہ آواز بلند آپ کے کان میں کہا کہ افسوس نماز ظہر قضا ہو رہی ہے- اسی اثناء میں کسی شخص نے کہا میں نے حضرت کی دائیں پاؤں کی انگلی کو حرکت کرتے دیکھا- حضرت حافظ صاحبؒ نے قوالوں سے فرمایا کہو-

گرنکیر آید و پرسد کہ بگو رب تو کیست
گویم آنکس کہ ربودے این دیوانہ ما

قوالوں نے وہی شعر گانا شروع کیا یکا یک وجود مبارک متحرک ہوا اور آپ اٹھ بیٹھے- ہر طرف مبارکباد کا غل مچ گیا- ایک مرتبہ حضرت قبلہ عالمؒ کے عرس کے موقعہ پر شامیانہ کے نیچے مجلس سماع منعقد تھی- اس زمانہ میں ابھی مجلس خانہ تیار نہیں ہوا تھا- قوالی ہو رہی تھی- حضرت قبلہ عالمؒ کے تمام خلفائے عظام موجود تھے- حضرت بھٹی صاحبؒ پر حالت وجد طاری ہوئی سخن یاد نہیں کیا تھا- حضرت نے کھڑے ہو کر خیمہ کی چوب تھام لی اور کچھ دیر مراقبہ میں کھڑے رہے- قبلہ عالمؒ کے خلیفہ مکرم حضرت قاضی عاقل محمد صاحبؒ بھی اٹھ کر آپ کے سامنے کھڑے ہو گئے- جب آپ بیٹھ گئے تو وہ بھی اپنی جگہ پر جا کر بیٹھ گئے- جب حاضرین نے بعد میں حضرت قاضی صاحبؒ سے ماجرا دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا کہ ''سبحان اللہ آج حضرت بھٹی صاحبؒ کو کبریاء سے ارشاد ہوا تھا کہ اگر چاہیں تو نگاہ ڈالیں- جن جن پر نگاہ پڑے گی غوث اور قطب کر دیئے جائیں گے- میں سامنے کھڑا ہو گیا- شاید چشم رحمت کھلے تو میں مقابل نظر رہوں- مگر اس قلزم عمیق کو خدا نے وظروف عالی دیا ہے کہ کسی پر نظر ہی نہیں اٹھائی-

ایک صاحبزادہ صاحب مہاروی نے التماس کیا کہ یا حضرت میں شادی کرنا چاہتا ہوں اخراجات وسیع ہیں- خزانہ غیب سے امداد فرمائی جائے- فرمایا جب برأت روانہ ہو تو ہم سے رخصت لے کر جائیں- چنانچہ جس روز برأت روانہ ہوئی- صاحبزادہ صاحب حاضر ہوئے اور یاد دھانی کرائی آپ نے از راہ عنایت اپنا جبہ مبارک عطا کیا اور فرمایا اسے پہن لیجئے اور حسب حاجت جیب میں ہاتھ ڈال کر رقم نکال لیا کیجئے- انشاء اللہ تمام ضرورتیں پوری ہوتی رہیں گی- انہوں نے اسی وقت پہن لیا جس قدر روپیہ درکار ہوتا- جیب سے بوقت ضرورت برابر مہیا ہوتا رہتا تھا- چنانچہ ہزاروں خرچ ہوئے اور صاحبزدہ صاحب شادی کر کے خوش و خرم واپس آئے اور جبہ شریف لا کر خدمت اقدس میں پیش کیا- مگر تھوڑی دیر کے بعد پھر آ کر کہنے لگے کہ حضور وہ جبہ کہاں ہے ذرا عنایت فرمائیں کہ رقم کی ضرورت ہے- آپ نے فرمایا ''صاحبزادہ صاحب آپ کا سوال شادی کے اخراجات کا تھا- سو اللہ کے فضل سے شادی کا معاملہ بخوبی سرانجام ہو چکا- آپ نے بخوبی جبہ واپس کر دیا- اب معاف فرمائیے-

سید فرید شاہ کوریہ والا جو حضرت کے مرید خاص اور ایک صاحب ذوق صوفی تھے- حضرت قبلہ عالمؒ کے عرس میں شریک ہوئے- ان پر پہلی مجلس میں اثر سماع ظاہر نہ ہوا- اپنی حالت حضور میں عرض کی- فرمایا خیال کریں- کوئی بات خلاف شریعت ہے- انہوں نے عرض کیا- عیاذاً باللہ مگر دوسری میں بھی یہی صورت رہی تو آپ نے حضرت سے جا کر فریاد کی آپ نے پھر فرمایا- کوئی امر خلاف شریعت ہے- انہوں نے غور کیا تو جسم پر کچھ بال حد شریعت سے متجاوز تھے- انہیں صاف کیا اور جب پھر مجلس میں گئے تو ایسی کیفیت ہوئی جو بیان میں نہیں آ سکتی-

حضرت قبلہ عالمؒ ایک مرتبہ حضرت بابا گنج شکرؒ کے عرس پر تشریف لے گئے- حضرت بھٹی صاحبؒ بھی ہمرکاب تھے- پاک پتن شریف میں پہنچ کر حضرت قبلہ عالمؒ نے آپ سے متوجہ ہو کر فرمایا کہ حافظ صاحبؒ جی- اس جگہ ہندوستان کے بہت رندان مست پھرتے رہتے ہیں اور گفتگو رندانہ کیا کرتے ہیں- ان لوگوں سے احتراز مناسب ہوتا ہے- اس بات کا خیال رکھنا چاہئے- اس کے بعد ایک روز اتفاقاً حضرت بھٹی صاحبؒ ایک ٹیلہ پر بستی سے چل کر علیحدہ بیٹھے ہوئے تھے- ایک مست الست آپ کے روبرو آیا اور دست بستہ سوال کیا کہ یا حضرت وہ کہتے ہیں کہ روز قیامت میں اللہ جل جلالہٗ کا دیدار ہوگا- یہ کیا بات ہے- اللہ پاک نہ جوہر ہیں نہ عرض نہ بلندی نہ پستی نہ یمین و یسار ایسی

ذات پاک کا دیدار کیوں کر ہوگا۔ حضرت نے فرمایا یوں ہوگا جس طرح غلام حسین کو اب حاصل ہے۔ اس نے کہا ہم کیا جانے۔ ہمیں تو کچھ حاصل نہیں آپ نے فرمایا۔

مَنْ کَانَ فِیْ ھٰذِہٖ اَعْمٰی نَھُوَفِی الْاٰخِرَۃِ اَعْمٰی

جو یہاں اندھا ہے وہاں ہی اندھا رہے گا۔

شاید یہ کلام از راہ جمال تھی کہ دفعتہً اس کے دل پر تجلیات الٰہی کا نزول شروع ہوا۔ ہائے وائے کرتا تھا اور کہتا تھا یا ہادی اعمیٰ عجب احسان فرمودی عجب احسان فرمودی۔

ایک روز حضرت صاحبزادہ نور احمد صاحب سجادہ نشین بطور خوش طبعی آپ سے پوچھ رہے تھے کہ وصال کے بعد ذات مبارک کی تدفین کہاں ہوگی۔ آپ فرماتے تھے۔ خانقاہ سے باہر اپنے محبوب حضرت قبلہ عالمؒ کی پائنتی میں صاحبزادہ صاحب نے کہہ دیا کہ ہم آپ کو وہاں دفن نہیں ہونے دیں گے۔ حضرت جوش میں آ گئے اور فرمایا اے صاحبزادہ اللہ پاک کی قسم ہے۔ اگر تم مجھے ایران میں بھی دفن کرو تو اسی وقت حضرت قبلہ عالمؒ کے مزار کی پائنتی میں زمین کھود کر دیکھ لینا۔ غلام حسین قبلہ عالمؒ کے قدموں میں پڑا ہوگا۔

مرض وصال میں حضرت خواجہ حافظ غلام مرتضیٰ صاحبؒ حضرت صاحبؒ کے بھائی اور خلیفہؒ معظم حاضر خدمت تھے مرض مفاصل تھی۔ حضرت نے اپنے بھائی کو ملال اور تشویش میں دیکھا تو فرمایا کہ یہ معاملہ زیست امکانی نہیں اور بوستان سعدیؒ کے یہ بیت پڑھتے تھے۔

ستر بچہ با مادر خویش گفت
پس از فتن آخر زمانے نجفت
بگفت از بدست من استے مہار
نہ دیدے کسم بار کش و قطار

آخر نہم ذی القعدہ ۱۲۵۰ھ میں اس مہتاب آسمان ہدایت نے غروب ہو کر وصال فرمایا اور حضرت قبلہ عالمؒ کے پائے مبارک کی طرف ان کے وزیر اعظم کو دفن کیا گیا۔ جہاں آپ کی چوکھنڈی جنت الماوٰی کی صورت آج تک قائم ہے۔ مزار اقدس چشتیاں ضلع بھاولنگر پنجاب۔

# تثلیث عطارد و مشتری

یہ وقت ۲۱ اگست کو دوپہر ۳ بجکر ۴ منٹ پر ہو گا۔ یہ دن اور وقت بے حد سعد ہے۔

یہ وقت حصول علم و کامیابی امتحان، رکاوٹ، شادی بیاہ، ترقی نہ ہونا، حصول ملازمت یا ملازمت میں سعی کا قبول نہ ہونا۔ (بشرطیکہ ملازمت ٹرانسپورٹ یا نوشت وخواند سے متعلق ہو) ان تمام امور کے لئے یہ وقت پر تاثیر ہے اور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر مقاصد حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ نام طالب معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں۔ پھر اس میں مطلوب کے اعداد بھی شامل کریں۔ مطلوب اگر افسر ہے تو اس کا نام معہ عہدہ لیں اور اگر ترقی ملازمت وغیرہ کوئی مطلوب ہے تو اس کے اعداد لیں اور کل اعداد جمع کر کے اس میں ۳۵ عدد کا اضافہ کر دیں اور ۳ مربع نقش پر کریں پہلے دو لکھے ہوئے دریا میں بہا دیں۔ گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں۔ تیسرا نقش معطر کر کے موم جامہ کر کے سیدھے بازوں پر باندھ لیں اور نیاز حسب توفیق حضرت خواجہ خضر اور رسول خدا □ کی دلائیں۔ انشاء اللہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

مثال:۔ طالب احمد دین، مطلوب ترقی، احمد دین کے اعداد ۱۱۷ ہوئے۔ مطلوب "ترقی" ہے۔ اس کے اعداد ۷۱۰ ہوئے۔ ۳۵ عدد قانون کے اور جمع کئے تو کل اعداد ۸۶۲ ہوئے جس کا نقش یہ بنا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۵ | ۲۱۸ | ۲۲۱ | ۲۰۸ |
| ۲۲۰ | ۲۰۹ | ۲۱۴ | ۲۱۹ |
| ۲۱۰ | ۲۲۳ | ۲۱۶ | ۲۱۳ |
| ۲۱۷ | ۲۱۲ | ۲۱۱ | ۲۲۲ |

اس نقش کی چال یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ہر شخص اپنے نام کے حروف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے۔ نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کل تعداد سے ۳۰ تفریق کریں۔ باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل قسمت ہوا اسے خانہ نمبر ۱ میں رکھ کر نقش کو چال کے مطابق پر کریں۔

اس مثال میں کل اعداد ۸۶۲ میں سے ۳۰ منہا کئے تو باقی ۸۳۲ بچے اسے ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۰۸ خارج قسمت ہوا۔ اسے خانہ اول میں رکھ کر ترتیب وار خانوں میں لکھتے گئے۔ نقش پر ہو گیا۔ بعض اوقات ۴ پر تقسیم کرنے سے کچھ اعداد باقی بچ رہتے ہیں اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ اگر باقی ۲ بچے تو خانہ ۹ میں۔ باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ نقش پر ہو جائے گا۔

جو شخص بھی اپنے لئے یہ عمل تیار کرے اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے۔ اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کر لیں۔

چاندی کا ہدیہ-\۹۵۰۰ کاغذ پر-\۵۰۷۱ روپے ہوگا علاوہ محصول ڈاک اور ۱۵ دن قبل لکھیں۔

# علم الاعداد

## خواب کی تعبیر معلوم کرنے کا بہترین طریقہ

خواب کی تعبیر معلوم کرنے کے لئے عموماً فالنامے ہوتے ہیں- لیکن یہ فالنامہ نہیں بلکہ ایک حسابی قاعدہ ہے جسے بارہا آزمایا گیا ہے اور ہمیشہ درست پایا ہے-

خواب دیکھنے والے کے نام کے اعداد مندرجہ ذیل ابجد سے نکال کر اس میں دن کے عدد بھی جوڑ لیں- جب خواب دیکھا ہو- ان سب کو جمع کر کے استطاق کرو اور اس کی تفصیل ذیل سے معلوم کرو-

(۱) خواب مبارک ہے اس کی تعبیر بہت جلد کسی نفع کی صورت میں ظاہر ہوگی-

(۲) سائل کو کاروبار میں عنقریب معقول فائدہ ہوگا-

(۳) جاہ و مرتب میں ترقی ہوگی- کوئی دلی مقصد ہاتھ آئے گا-

(۴) عزت و مرتبہ بڑھے- دو شخص سے احتیاط کی ضرورت ہے-

(۵) سفر کرنا پڑے-

(۶) خواب اچھا نہیں- کچھ خیرات کرنے کی ضرورت ہے-

(۷) کسی سے جھگڑا ہو-

(۸) تعبیر مبارک ہے کوئی خوشی کا کام دیکھے-

(۹) توقعات میں ناکامی ہوگی- بہت ممکن ہے کہ عزیزوں سے کوئی لڑائی جھگڑا ہوجائے- مگر انجام تمہاری فتح ہے-

### مثال

احمد نے بدھ کے دن خواب دیکھا- ۱۰ بجے اس نے تعبیر دیکھی- اس سے بحث نہیں کہ اسے خواب یاد رہا یا نہیں- تعبیر ہر حالت میں درست ہوگی- اب احمد کے عدد لیں- ا' ح' م' د ـ ۱۷ بدھ کے عدد پانچ ۵- کل عدد ۲۲ ہوئے آپ ان کا استطاق کریں- یعنی انہیں پھر جوڑ لیں- ۲+۲=۴ ہوا یہی عدد جواب کے لئے مطلوب ہے- استطاق میں عدد ۹ سے زیادہ نہیں ہوتا-

### دنوں کے اعداد

اتوار کا ایک' سوموار کے سات' منگل کے نو' بدھ کے پانچ' جمعرات کے تین' جمعہ کے چھ' ہفتہ کے سات' اور اگر جواب بارہ ۱۲ بجے دن کے بعد دیکھیں تو دنوں کے نمبر یہ لیں- اتوار کے چار' سوموار کے تین' منگل کے پانچ' بدھ کے نو' جمعرات کے چھ' ہفتہ کا ایک-

### نام کے اعداد لینے کی ابجد

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش |
| ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۳ |
| ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱ |

(نوٹ)

(۱) تعبیر خواب کے لئے ہمیشہ ایک ہی بار جواب حاصل کیا جاتا ہے- بار بار خواب دیکھنے سے تعبیر میں تاخیر اور خرابی کا احتمال ہے-

(۲) تعبیر میں خواب دیکھنے والے کا نام معہ والدہ لینا چاہئے- ہم نے اختصار کے لئے مثال میں صرف نام استعمال کیا ہے-

(۳) نام ہمیشہ وہ لو جواب وہ استعمال کر رہا ہے- اور جو اس کا مشہور نام ہے- پیدائش خواہ کوئی ہو نام موجودہ ہو-

# احکام الاسلام

حدیث شریف میں وارد ہے کہ جس کام کے شروع میں بسم اللہ نہ پڑھی جائے وہ کام بے برکت ہوگا۔(ابوداؤد۔نسائی۔ابن ماجہ)

حدیث شریف میں بھی آیا ہے کہ جس دعا کے اول بسم اللہ ہوتی ہے وہ پھیری نہیں جاتی در حقیقت اس آیت کریمہ کے فائدے لکھنے کے لئے کسی انسان کی طاقت نہیں سمندر کی سیاہی اور جاہ کے درختوں کے قلم بھی کافی نہیں ہوسکتے۔

حضرت ابن مسعودؓ کہتے ہیں جو شخص یہ چاہے کہ وہ دوزخ کے انیس زبانیہ (دوزخ کے پیادوں) سے نجات پائے وہ بسم اللہ پڑھا کرے کیونکہ بسم اللہ میں انیس حروف ہیں اور دوزخ کے پیادے بھی انیس ہیں۔

شیخ احمد بونیؒ نے لطائف الارشاد میں لکھا ہے کہ درخت وجود بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے نکلا ہے اور تمام عوالم اسی سے قائم ہیں۔اس لئے جو شخص بسم اللہ کا زیادہ ورد رکھے گا اس کو عالم علوی اور سفلی میں اللہ تعالیٰ ہیبت وجلال عطا فرمائے گا۔

اسی لئے بعض بزرگوں نے لکھا ہے کہ جو کوئی پوری بسم اللہ کو چھ سو پچیس (۶۲۵) بار لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کو ہیبت عظیم عطا فرمائے گا کوئی شخص اس کو اللہ کے حکم سے تکلیف نہ پہنچا سکے گا۔

شرجیؒ کہتے ہیں یہ بالکل صحیح اور مجرب ہے۔

## فتح مقدمہ کے لئے

کیسا ہی سنگین مقدمہ ہو خاص پیشی کے دن سوا لاکھ مرتبہ بسم اللہ ختم کرانا اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

ترکیب ختم کی یہ ہے کہ گیارہ آدمی وضو کر کے سب کے سب قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھیں اور ایک سفید کپڑے پر شمار دانے رکھے جائیں۔ شمار دانے بادام ہوں یا املی کے بیج یا جو کچھ ہو پاک چیز ہو۔مکان میں لوبان کی دھونی دیجائے پہلے ہر ایک شخص گیارہ گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مِفْتَاحِ الرَّحْمَۃِ وَالنَّصْرَۃِ وَالْجَنَّۃِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

پھر گیارہ گیارہ مرتبہ یہ آیت شریفہ پڑھیں۔

نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ

اس کے بعد ہر ایک دانہ پر ایک مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر سوا لاکھ کی گنتی پوری کریں۔

جب ختم پورا ہو تو پھر گیارہ گیارہ مرتبہ وہی درود پڑھا جائے اور گیارہ گیارہ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ پڑھ کر پندرہ منٹ مقدمہ کی فتح کے لئے نہایت عاجزی اور انکساری سے دعا مانگی جائے۔کم سے کم مقدمہ کے دوران میں تین ختم کئے جائیں۔ انشاءاللہ مقدمہ ضرور حسب مرضی ہوگا اور اللہ سے امید ہے کہ یہ عمل خالی نہ جائے گا۔

## اولاد کے زندہ رہنے کے لئے

جس عورت کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو بسم اللہ کو اکسٹھ (۶۱) مرتبہ لکھ کر عورت اپنے گلے میں یا شکم پر باندھ لے۔انشاءاللہ اس کی اولاد زندہ رہے گی۔

## ایک واقعہ

قیصر روم نے حضرت عمرؓ کو لکھا کہ میرے سر میں ہروقت درد رہتا ہے کچھ دوا بھیج دیجئے۔

آپ نے ایک ٹوپی بھیج دی۔جب وہ ٹوپی سر پر رکھتا تو درد بند ہو جاتا۔ٹوپی کو کھول کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھی تھی۔اس نے کہا کیسا اچھا مکرم دین ہے کہ جس کی ایک آیت کی برکت سے خدا نے مجھے شفا دی۔

## سورہ فاتحہ کی فضیلت

خاصیت اس سورۃ کے فائدے اور خاصیتیں حد اور شمار سے باہر ہیں۔قرآن پاک میں اس کو سبع مثانی فرمایا ہے کیونکہ اس میں سات آیتیں ہیں جو ہر نماز میں دو بار پڑھی جاتی ہے۔یا یہ سورت نبی کریم ﷺ پر دوبار نازل ہوئی ہے۔

حضور ﷺ نے فرمایا کہ یہ سورت مجھ پر عرش کے خزانوں سے عطا کی گئی ہے اور فرمایا کہ الفاتحہ شفاء من کل داءٍ الحمد شریف ہر بیماری کی دوا ہے۔گویا ایک زبردست خزانہ ہے جو لاکھوں مرضوں کا علاج ہے۔ اس کی بعض خاصیتیں لکھی جاتی ہیں۔

## قید سے چھوٹنے کے لئے

سورۃ فاتحہ روزانہ ایک سو گیارہ بار ہر دس بار کے بعد قیدی پر پھونکے انشاءاللہ رہا ہو جائے گا۔

## گھر میں برکت مال اور رزق میں زیادتی کیلئے

ہر مہینے کی پہلی تاریخ سے پندرہ تاریخ تک ہر جمعرات کے دن پاک وصاف کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر مکان میں جا کر بیٹھے اور تین سو اسی (۳۸۰) مرتبہ الحمد شریف پڑھے۔اول وآخر ایک سو گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ِالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

انشاءاللہ اس کے رزق اور مال میں برکت ہوگی۔




## سورج گرہن

یہ مکمل گرہن ہوگا۔ جو ۲/۳ جولائی کی رات ۱۲ بجکر ۲۳ منٹ کو ۱۰ درجہ ۳۸ دقیقہ برج سرطان پر لگے گا۔ یہ گرہن ۲ جولائی کی رات ۱۱ بجکر ۵۵ منٹ سے لگنا شروع ہوگا۔ یہ گرہن ۲/۳ جولائی کی نصف شب ۱۲ بجکر ۲۳ منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا اور ۳ جولائی کو قبل سحر ۲ بجکر ۵۰ منٹ پر مکمل ختم ہو جائے گا۔ اس کا دورانیہ ۴ منٹ ۳۳ سیکنڈ کا ہوگا۔

یہ گرہن جنوبی بحر الکاہل سے شروع ہوگا اور چلی اور ارجنٹائیں پر جا کر ختم ہوگا۔ اس گرہن کا زیادہ تر حصہ بحر الکاہل میں نظر آئے گا۔ اس گرہن کا کچھ حصہ جنوبی امریکا کے علاقے ایکوڈور، برازیل اور یوراگوئے میں نظر آئے گا۔

## چاند گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۱۷ جولائی کی صبح ۲ بجکر ۳۱ منٹ کو ۲۴ درجہ صفر دقیقہ برج جدی پر لگے گا۔ اس گرہن کا دورانیہ ۳۵ سیکنڈ کا ہوگا۔ یہ گرہن ۱۶ جولائی کی رات ۱۱ بجکر ۴۳ منٹ سے لگنا شروع ہوگا اور ۱۷ جولائی کو قبل سحر ۲ بجکر ۳۱ منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا۔ اس کے بعد اترنا شروع ہوگا اور ۱۷ جولائی کی صبح ۵ بجکر ۱۷ منٹ پر مکمل صاف ہو جائے گا۔

اس گرہن کو یورپ اور ایشیاء کے بیشتر علاقے، جنوب مشرقی امریکہ کے بیشتر علاقے، بحر ہند، بحر الکاہل اور بحر اوقیانوس کے علاقے والے دیکھ سکیں گے۔

اس وقت کے اندر اندر جو بھی اعمال کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ اگر آپ حروف صوامت کی زکات دینا چاہیں تو بھی ۵۴۳ بار **احــــد رســص طــعــك لــمــوه** لکھ کر دے سکتے ہیں۔ حروف صوامت کے اعمال انسانی ضروریات کا چوتھائی حصہ مکمل کرتے ہیں۔ میں ان کے متعلقہ اعمال اور طریق کار کو گزشتہ سالوں میں بہت دے چکا ہوں۔

گرہن کا ایک خاص اثر اہل عالم پر ہوتا ہے۔ جس کے بعض اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ جن عورتوں کے اولاد ہونے والی ہو۔ وہ گرہن کے وقت بہت احتیاط کریں۔ بعض بچے جو ماں کے پیٹ سے ناقص مثلاً لنگڑے، اندھے، ہونٹ کٹے یا گونگے بہرے وغیرہ پیدا ہوتے ہیں۔ وہ سب گرہن کے اثر سے متاثر ہوئے ہوتے ہیں۔ عام عورتیں گرہن کے اثرات سے واقف نہیں ہوتیں۔ جن عورتوں کے اولاد پیدا ہونے والی ہو۔ گرہن کے تمام وقت بڑے آرام سے ہاتھ پاؤں سیدھے کر کے لیٹی رہیں اور خیالات نہایت پاکیزہ رکھیں یہ یاد رکھیں کہ گرہن کے وقت جو خیالات ماں کے ہوں گے۔ اولاد کے بھی ویسے ہی خیالات ہوں گے۔ اگر عورت پڑھی لکھی ہو تو گرہن کے وقت لیٹ کر مذہبی یا عالمانہ اور جرات و ہمت والی باتوں کی کتابیں پڑھتی رہیں۔ اگر حاملہ عورت اس وقت قعدہ میں بیٹھی ہو تو بچے کے پاؤں ٹیڑھے ہوں گے۔ اگر آنکھیں بند کر کے لیٹے گی تو بچے کی آنکھوں میں نور کم ہوگا۔

علاوہ حاملہ کے اور لوگوں کو چاہئے کہ وہ عبادت و استغفار میں مشغول رہیں۔ مسلمان اپنے محلّہ کی مسجد میں نماز کسوف یا خسوف ادا کریں۔ باجماعت نماز ہو۔ اس میں خطبہ نہیں ہوتا۔ اس وقت ہر شخص حسب توفیق صدقہ و خیرات کرے۔ یہ وقت سعد نہیں ہوتا اور اس وقت کی تاثیر بہت طاقت رکھتی ہے۔ گرہن کے وقت میں جو عمل کیا جاتا ہے وہ نہایت سریع الاثر ہوتا ہے۔

جو شخص عامل بننا چاہے۔ اس کو تو چاہئے کہ پہلے اجازت طلب کرے پھر حروف صوامت کی زکات دے۔ یا عامل کامل حصہ اول کے باب ششم میں سے کسی ایک عمل کو پانچ سو مرتبہ پڑھ لے تو وہ اس عمل کا عامل بن جائے گا۔ یہ عمل بخار، حب، سر درد اور درد دانت وغیرہ کے لئے ہیں۔ اپنی پسند اور ضرورت کو مدنظر رکھ کر زکات ادا کریں۔ تمام عمر عمل کام دے گا۔ اجازت پہلے لے۔

یہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھے گا۔ جو انسان و شیطان دونوں سے وابستہ ہیں۔ مثلاً یہ بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کے لئے زبان بندی کا کام دے گا۔ حسدوں کے حسد سے محفوظ کرے گا۔ نظر وزداں، ظالماں، قاطعاں اور موذیان سے مخفی رکھے گا۔ یعنی ان سے ہمہ وقت محفوظ رہے گا۔ جن لوگوں کو مخالفتوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ جن کے دشمن ہمہ وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور جو بدنام کرتے ہیں۔ ان سب سے محفوظ رہنے کے لئے یہ حرز اسرار کام دے گا۔ تمام خلقت کی زبان بندی بھی اسی سے ہوگی۔ گویا شر الاشرار سے محفوظ کرنے کے لئے ایک حصار کا کام دے گا۔ انسان کو بہترین نفع دینے والی چیزوں میں سے یہ ایک میرا تحفہ ہے اور اس زمانہ کے ہر آدمی اور عورت کو اپنے اپنے حلقہ میں محفوظ رہنے کیلئے ضروری ہے۔

حروف صوامت جن سے ہر قسم کے امور کو باندھا جاتا ہے۔ اس کے عدد ۵۴۳ ہیں۔ حروف

نورانی میں سے الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ کے اعداد بھی ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی کے متعلق میں کئی دفعہ وضاحت کر چکا ہوں کہ اللہ جل شانہ نے ان حروف نورانی سے قرآن کریم کی حفاظت کی ہوئی ہے اور یہ حروف قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں۔ ان کے مفرد حروف چودہ ہیں۔

اب میں ان اعداد کی قوتوں سے نقش تیار کرتا ہوں۔ جو شرالاشرار سے محفوظ رکھ کر حفاظت کرے گا۔ وہ یہ ہے ۱۷۷ سے لے کر ۱۸۵ تک باترتیب لکھنا ہوگا۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰ | ۱۸۵ | ۱۷۸ |
| ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۱۸۳ |
| ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۸۲ |

اب اس کی تکمیل کو سمجھیں۔ اگر یہ نقش زبان بندی اعداد کے لئے لکھے تو نقش کے نیچے یوں لکھے۔

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ - صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ - عَقَدْتُ لِسَانَهُمْ وَسَدَدْتُ اَفْوَاهَهُمْ

اگر یہ نقش شرالاشرار سے محفوظ رہنے کے لئے ہو تو نیچے یوں لکھیں۔

كَذٰلِكَ اللّٰهُ رَبِّي عَنْ فَوْقِهِمْ وَعَنْ فَوْقِنَا - كَذٰلِكَ اللّٰهُ اَبَاعَنْ يَسَارِهِمْ وَعَنْ يَسَارِنَا - اِنَّهٗ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَلِكُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ

اگر یہ نقش نظر و جن و پری اور سحر و جادو سے حفاظت کے لئے ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

سَدَدْتُ اَفْوَاهَ وَنَظَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَالسَّحَرَةِ وَالْاَبَالِسَةِ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَمَنْ يَلُوْذُبِهِمْ بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَعِزِّ وَبِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ-

اگر ایک گھر میں رہتے ہوئے کسی ایک کی دوسرے کے دل میں عزت و وقعت نہ ہو۔ مثلاً میاں بیوی کے درمیان نفرت ہو اور ایک دوسرے کو برا بھلا کہہ کر عزت نہ کرتا ہو اور اسی طرح کسی کی اپنے دفتر میں عزت و وقعت نہ ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا اَيْدِيْهِمْ فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّا اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ يَا اَرْحَمَ الرَّحِمِيْنَ-

ان عزیمتوں کو جو نقش کے بعد لکھی ہیں۔ بسم اللہ سے شروع کریں اور عزیمت کے بعد لکھیں۔

بحق الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ اَللّٰهُمَّ احْفَظْ عَلٰى حَامِلِ هٰذَا الدُّعَآءُ (نام معہ والدہ) بِاَمْرِ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ اب چاروں طرف ایک ایک دفعہ حروف صوامت لکھیں۔ احد رسص طعك لموه نقش کے کونے قوله الحق وله الملك سے تیار کریں۔ یہ سارا کام کالی سیاہی یا نیلی سیاہی یا پنسل سے کاغذ پر لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت رجال الغیب کا خیال رکھیں اور اکیلے کمرہ میں کریں۔ ایسا انتظام کریں کہ کوئی بلائے نہیں۔ نہ ہی کام کرتے وقت بولنا ہے۔ اس کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ یہ ایسا کام کرلیا۔ جس سے دل مطمئن رہے گا۔ بے خوف و بے خطر ہو جائیں گے۔

# اوج مریخ

اللہ پاک نے ساتوں ستاروں کے اندر سات مختلف تاثیرات رکھی ہیں ان سے ایسی شعاعیں زمین پر اثر انداز ہوتی ہیں جو گونا گوں تبدیلیاں لاتی ہیں- امریکہ نے اب جو راکٹ مریخ پر بھیجا تو اس نے تحقیق کی کہ اس کی مٹی سرخ ہے اور لوہا اس کے اندر بہت ہے مقتدمین کا بھی یہی نظریہ رہا ہے اس لئے مریخ کی دھات کو لوہا قرار دیا گیا اور لوہے کو ہی طاقت وقوت حاصل ہے-خون کے اندر لوہا ایک جز کے طور پر ہوتا ہے- لوہے کو طاقت اس لئے حاصل ہے کہ تیر' تلوار' نیزہ وغیرہ لوہے کا ہی بنتا تھا- بندوق بھی لوہے کی ہوتی ہے کسی بادشاہ نے سونے کی تلوار کبھی نہیں بنائی-

مریخ جب برج جدی کے ۲۸ درجہ پر حرکت کرتا ہے تو اسے شرف کا درجہ حاصل ہوتا ہے- عاملین جفر اس سے مختلف کام لیتے ہیں- روحانی دنیا میں مدت سے اس سے حاصل کی جانے والی تاثیر کے عملیات لکھتے چلے آرہے ہیں جو بہت مشہور ہیں اور بہت سے لوگوں نے فیض حاصل کیا ہے-

اس سال ۳۰ جولائی بروز منگل ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ دوپہر سے یکم اگست ۲ بجکر ۳۰ منٹ قبل سحر تک رہے گی- اس عرصے میں مریخ کو ۶ ساعتیں ملیں گی - اگر ایک ساعت میں کام مکمل نہ ہو تو دوسری ساعت میں کام مکمل کرلیں- اب ان اہم کاموں کو لیں جو اس وقت تاثیر ظاہر کرتے ہیں-

## قوت بدنی

یہ عامل کامل حصہ اول کا ۳۳ واں عمل ہے- ہر سال لوگ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں وہ لوگ جن کی قوت مردی کسی وجہ سے زائل ہو چکی ہے- کمر میں درد رہتا ہے- آنکھوں میں نور اور روشنی کم ہو گئی ہے-جسم کمزور و نحیف ہے اور طاقت کی ادویہ کھانے کے باوجود مریض ہیں تو اس عمل کو تیار کریں ہر قسم کی کمزوری دور ہو گی- کسی دوا اور یاقوتی کھانے کی ضرورت نہیں- ایک مرتبہ شباب کا لطف آجائے گا- اسے صرف بوقت ضرورت ہی پہنتے ہیں پھر اتار کر محفوظ رکھ دیتے ہیں-

ایک بات اور یاد رکھیں کہ اگر قوت مردی کے لئے انگوٹھی بنانا ہے تو ''ج غ'' کے ایک ہزار تین عدد لیں گے- اگر کسی وجہ سے جسم لاغر و کمزور ہے یا بدن میں خون نہیں یا ایسا کمزور نظام ہے کہ آئے دن بیماری رہتی ہے تو پھر جسم کی صحت وقوت کے لئے حروف ''ب س'' لیں- جس کی عدد ۶۲ ہیں -طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد بحساب ابجد لیں- نام معہ والدہ ہو- اس میں حروف ''ج غ'' یا ''ب س'' کے عدد ملائیں- پھر ۱۶۳۱ عدد کا اور اضافہ کریں اور کل کو ۲۸ پر تقسیم کردیں دیکھیں باقی کیا بچا-تقسیم سے جو کچھ باقی بچے- اس کے حروف بنا کر آگے لفظ طیش لگا دیں یہ کلمہ ہی آپ کی قوت و طاقت کا سرچشمہ ہو گا- اس کو لوہے یا اسٹیل کی انگوٹھی پر وقت مقررہ پر کندہ کرلیں اور داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں بوقت ضرورت پہنیں تو سو دواؤں جتنی طاقت دے گی-

مثلاً نام عبدالرحمٰن بن صائمہ کے لئے انگشتری طاقت مردانہ کی تیار کرنا ہے تو

نام کے عدد = ۵۵۱

ج غ کے عدد = ۱۰۰۳

عدد خاص = ۱۶۳۱

میزان = ۳۱۸۵ تقسیم ۲۸ = باقی ۲۱ کے حروف ''اک'' ہے-کلمہ بنا اکطیش-

اگر انگشتری جسمانی صحت کی خرابی کو دور کرنے کے لئے بنانا ہے تو یہ ہو گی اس کو ہر وقت انگلی میں رکھنا ہے- یہ چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی میں پہنی جائیگی-

نام کے عدد = ۵۵۱

ب س کے عدد = ۶۲

عدد خاص = ۱۶۳۱

میزان = ۲۲۴۴ تقسیم ۲۸ = باقی ۴ کا حرف ''د'' ہوا اور کلمہ طیش لگا کر ''دطیش'' بنا-

۷۸۶

سمسائیل

یامالك یاقدوس

۹۶۴۳۱۱

کھیعص ۱۱۴۸۹۷

حمعسق ۱۱۶۷۴۳

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۶۴ | ۴۶ | ۵۹ | ۴۲ |
| ۴۳ | ۵۱ | دیان | ۴۷ | ۵۵ |
| ۵۶ | ۴۴ | ۵۲ | ۶۱ | ۴۸ |
| ۴۹ | ۵۷ | ۴۰ | ۵۳ | ۶۲ |
| ۶۳ | ۴۵ | ۵۸ | ۴۱ | ۵۴ |

۷۴ ۸۶ ۳۹

الاحمر

# لوح فتح یابی وترقی درجات

اگر کوئی شخص چاہے کہ مجھے دن بدن ترقی ہو۔ اعلیٰ مرتبہ ملے۔ لوگ عزت وتکریم سے پیش آئیں دوسروں پر رعب و دبدبہ قائم ہو جائے اور ترقیوں کے لئے تمام راستے کھلے رہیں کوئی شخص بغض وعناد سے راستے کا پتھر نہ بنے تو اس لوح کو تیار کر کے استعمال میں لائیں۔

یہ لوح ان لوگوں کے لئے بہت مفید ہے جو کسی بھی قسم کے کھیلوں میں فتح یابی چاہتے ہوں۔ ظفر وقوت کے کاموں، بہادرانہ اور جان جوکھوں میں ڈالنے یعنی مہم بازی کے لئے بہت بہتر ہے۔ لوہے کے کاموں یا تجارت یا مشینوں کی تیاری یا فروخت میں فائدہ دے گی جو لوگ مشینوں کا کام کرتے ہیں خواہ کوئی بھی راہ اختیار کئے ہوئے ہوں اس میں ترقی اور وسعت کے اسباب پیدا کرے گی۔ نیز جن لوگوں کے زائچہ میں مریخ کمزور ہے یا نحس حالت میں ہے ان کو نحوست سے محفوظ رکھے گی اور یہ لوح حادثات سے بھی تحفظ دیتی ہے۔ لوح یہ ہے۔

لوح کی پشت پر مندرجہ ذیل اسماء کندہ کریں۔ اگر کاغذ پر نقش بنائیں گے تو نقش کے نیچے اسماء لکھیں گے۔ اسماء یہ ہیں۔

یاقھار یاقادر یاغنی یاعزیز یاواحد یاالله یاودود

دوران عمل بخور سندروس جلائیں اور بعد ختم عمل نیاز موکلات کی دلائیں اور ۴۱ روپے ہدیہ کسی محتاج یا فقیر یا کسی مستحق کو دے دیں لوح کو سیدھے بازو پر باندھیں۔

اگر قسمت بہت کمزور ہے یا دیر ہو جانے کا اندیشہ ہو تو اس لوح کے اسماء الٰہی یامالک یاقدوس کا کھلا ورد کریں انشاء اللہ تعالیٰ کاموں کے پورا ہونے کے اسباب پیدا ہونے شروع ہوجائیں گے۔ قوت مردمی اور قوت بدنی کی انگشتری کا ہدیہ ۱۷۹ روپے ہوگا۔ جب کہ لوح فتح یابی کا ہدیہ /۱۰۷۹ روپے ہوگا۔ محصول ڈاک علاوہ ہے۔ وقت مقررہ سے ۱۵ دن قبل تمام تفصیلات پہنچ جانی چاہئیں۔

---

# تثلیث
# شمس و مشتری

۷ اگست کو دوپہر ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ کو عین تثلیث کا وقت ہوگا- اس لئے اگر کسی زبردست آدمی نے کمزور کا حق دبا کر یا اس کی زمین قبضہ میں کی ہوئی ہے یا مکان و جائیداد کو دبا کر بیٹھ گیا ہے- یا کسی نے سازش کر کے روزگار سے الگ کرا دیا ہے اور وہ روزگار دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دے گا اور حقوق واپس دلائے گا اور مخالف کو مجبور کرے گا کہ وہ حق دار کو حق واپس کردے-

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سکہ (سیسہ) کی لوح بنائیں دشمن یا مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اعداد نکال کر اس میں ۵۶۴۴ کا اضافہ کریں- اگر افسر ہو تو اس کا پورا نام جو مشہور ہو لیں جس سے اس کو پکارا جاتا ہے ان اعداد کو جو حاصل ہوں گے- مربع معکوس کندہ کریں- سیسہ کی تختی پر کسی بھی نوکدار چیز سے لکھا جا سکتا ہے- جب نقش مکمل ہو جائے تو اس کے اردگرد الٹی سورۃ فاتحہ لکھنی شروع کردیں یعنی والضالین سے لے کر الحمد تک الٹی لکھیں- مثلاً والضالین کا الٹ نیلا ضلا و ہوگا- اس کو پہلے سے الٹا کر کے کسی کاغذ پر لکھ لیں- تاکہ عین وقت پر غلطی نہ ہو- نقش تیار ہونے پر نیچے نام مخالف کا لکھیں- پھر لکھیں برایں زور فتح شوخ شوخ شوبحق کلام پاک مجھے میرا حق (اپنا نام اور اپنے حق کا نام لکھیں) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل پھر اس لوح کو کسی وقت سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کردیں جو غاصب کی گئی ہو افسر ہو تو اس کے کمرے میں کسی جگہ پوشیدہ کردیں- انشاء اللہ کامیابی ہوگی اور ایسے اسباب پیدا ہوں گے جن سے مطلب حاصل ہوگا-

لوح کے دوسری طرف اپنے مطلب کی تصویر بھی بنانی ہے مثلاً واپسی ملازمت کا ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں قلم ہو کپڑے کی دکان ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں کپڑا ہو- مکان ہو تو مکان کی تصویر بنائیں علی ہذا القیاس شکل و شباہت ضروری نہیں محض علامات کی ضرورت ہوتی ہے- نقش کی رفتار ذیل میں دی جا رہی ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۲ | ۱۳ |
| ۹ | ۶ | ۷ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۴ | ۱ |

نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ عدد تفریق کر کے باقی کو ۴ پر تقسیم کریں- حاصل منتخب کو خانہ اول میں رکھ کر پر کریں باقی ۱ ہو تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں ۲ ہو تو خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ کریں- اگر باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کریں- نقش پر ہو جائے گا-

# پاگل پن اور تخلیقی ذہانت

مینیا میں مبتلا افراد پیرانویا میں مبتلا ہوتی ہیں ان کی گفتگو کو تیز ہوتی ہے آسانی سے IRRITATE ہوجاتے ہیں ان کی گفتگو میں جوش بولتا ہے ان کے خیالات تیزی کے ساتھ ایک موضوع سے دوسرے موضوع کی جانب منتقل ہوتے رہتے ہیں انہیں اس بات کا بڑی شدت سے احساس ہوتا ہے کہ ان کے خیالات بالکل درست اور نہایت اہم ہیں اس کے نتیجہ میں ان کے اندازے اور فیصلے تبدیل ہوجاتے ہیں اور رویہ میں طرز بیانی پیدا ہوتی ہے۔

مینیا میں مبتلا افراد کی ذاتی اور پیشہ وارانہ تعلقات شورش اور ہنگامہ خیزی پر مشتمل ہوتے ہیں ان میں بھاری رقوم خرچ کرنے کا رجحان ہوسکتا ہے۔ خطرناک انداز سے ڈرائیونگ کرسکتے ہیں کسی ناجائز کاروبار یا جنسی تعلقات میں ملوث ہوسکتے ہیں بعض اوقات یہ لوگ پرتشدد ایجی ٹیشن کا شکار ہوجاتے ہیں انہیں وہم بھی ہوسکتا ہے فریب نظر یا فریب سماعت میں مبتلا ہوسکتےہیں یعنی جو نہیں ہوتا اسے دیکھ سکتے ہیں سن سکتے ہیں۔

سائنسدان جو برسوں سے جنون مالیخولیا ڈپریشن اور تخلیق اظہار میں باہمی ربط تلاش کرنیکی کوشش کررہے ہیں۔ ۱۹ویں اور ۲۰ویں صدی میں ماہرین نے ممتاز تخلیق فنکاروں کو اپنی تحریروں ان

دوسری قسط

کے معالجین اور دوستوں کی تحریروں کا جائزہ لینا شروع کیا جن سے فنکاروں میں پائے جانے والے مذکورہ عوارض کا سراغ مل سکے چنانچہ یہ ثابت ہوا کہ تخلیقی شخصیات اوران کے قریب ترین عزیزوں میں موڈ ڈس آرڈر اور خواہش کا رجحان عام افراد کے مقابلہ میں بہت زیادہ ہوتا ہے خاص طور پر گزشتہ ۲۰ برس کی تحقیق مذکورہ نتائج کی تصدیق کردی ہے۔

۱۹۷۰ء کی دہائی میں آئیووا یونیورسٹی کی نینسی اینڈ ریاسین نے انتہائی سخت محنت طلب تحقیق عمل کی اس نے ۳۰ تخلیقی ادیبوں کے انٹرویوز کئے اور یہ ثابت ہوا کہ ان میں موڈ ڈس آرڈر اور شراب نوشی کا رجحان غیر معمولی طور پر کے سے ان میں سے ۸۰ فیصد ایسے تھے جنہیں سخت ڈپریشن کا کم از کم ایک دورہ پڑ چکا تھا یا ہائپومینیا اور مینیا ہو چکا تھا۔ ۴۳ فیصد کے جنون کا علاج ہو چکا تھا ان کے رشتہ داروں کا ایسے ہی عوارض میں مبتلا عام افراد کے رشتہ داروں سے تقابل کیا گیا تو پتہ چلا کہ ان کے رشتہ داروں میں بھی موڈ ڈس آرڈر پایا جاتا ہے ساتھ ہی ساتھ وہ خود بھی زیادہ تخلیقی رویوں کے حامل ہوتے ہیں۔ اس کے چند برس بعد ممتاز مصوروں مجسمہ سازوں ڈرامہ نگاروں اور شاعروں پر تحقیق کی گئی پتہ چلا کہ ۳۸ فیصد فنکاروں اور ادیبوں کا دماغ عوارض کی وجہ سے علاج ہو چکا ہے ان میں سے تین چوتھائی ایسے تھے جنہیں دوا کے ساتھ ہسپتال میں بھی داخل کرنا پڑا تھا نصف شعراء کو دماغی عوارض کے لئے درج کی فہرست پڑی تھی۔ اس کے بعد یورپ کے ۲۰ ایوارڈ یافتہ ادیبوں شاعروں مصوروں اور مجسمہ سازوں پر تحقیق کی گئی ان میں سے دو تہائی فنکاروں میں نفسیاتی اور دماغی امراض کا رجحان پایا گیا۔ بعض ایسے تھے جنہیں بڑے دماغی عارضہ کا علاج کرانا پڑا تھا تازہ ترین تحقیق برطانیہ کے ۵۰ جدید شعراء کی گئی ان میں سے ایک چوتھائی ڈپریشن میں مبتلا پائے

گئے یا مینیا میں مبتلا ملے اس برادری میں عام آبادی کے مقابلہ میں خودکشی کا رجحان چھ گنا زیادہ پایا گیا۔

تخلیقی کام انجام دینے کے لئے اور بجلی یا خالص سوچ کیا ہوتی ہے اس کا جائزہ لینے کے لئے بھی تحقیق کی گئی پھر موڈ ڈس آرڈر یا دماغی امراض کی جانچ پڑتال کرنے کی بجائے ان افراد کا جائزہ لیا گیا جو مینڈک ڈپریشن میں مبتلا ہیں اور یہ اب سمجھ گیا کہ ان کی تخلیقی صلاحیت کتنی ہے پتہ یہ چلا کہ جن افراد میں اور ان کے خاندانی پس منظر میں نفسیاتی عوارض نہیں پائے جاتے ان میں تخلیقی صلاحیت ان افراد سے کم ہوتی ہے جن میں یا جن کے خاندانی پس منظر میں نفسیاتی عوارض ہوتے ہیں۔

قدیم ہستی کے فنکاروں اور ادیبوں کے حالات زندگی کا جائزہ لیا گیا تو پتہ چلا کہ ان میں ڈپریشن جنون عام آبادی کے مقابلہ میں بہت زیادہ تھا ہارورڈ یونیورسٹی میں تحقیق سے علم ہوا کہ ۲۰ ویں صدی کے تجریدی تاثراتی صورت کی تعداد' جنون یا پھر نفسیاتی عوارض میں مبتلا تھی ان لوگوں میں خودکشی کا رجحان بھی بہت تھا۔ ۱۹۹۲ء میں ۲۰ ویں صدی کے ایک ہزار پانچ مشہور فنکاروں' ادیبوں اور اب کہ طبقات کے افراد کی زندگیوں کا جائزہ شائع کیا گیا پتہ یہ چلا کہ فنکاروں اور ادیبوں کے مقابلہ میں مشہور کامیاب افراد کے مقابلہ میں نفسیاتی امراض زیادہ لاحق ہوتے ہیں دماغی طبقوں کے کامیاب افراد میں جن میں سائنس دان تاجر افسران وغیرہ شامل ہیں اور جو تخلیقی نہیں ہوتے خاص طور پر شاعر زیادہ نفسیاتی ہوتے ہیں اور نفسیاتی افراد زیادہ شدید ہوتے ہیں۔ اور انہیں ہسپتال میں داخل کرنا پڑتا ہے شاعروں میں عام افراد کے مقابلہ میں خودکشی کا رجحان ۱۸ گنا زیادہ ہوتا ہے۔

برطانیہ کے ۳۶ بڑے شاعروں کا مطالعہ کیا گیا جو ۱۷۰۵ء سے ۱۸۰۵ء کے درمیان پیدا ہوتے تھے ان میں مزید نفسیاتی عوارض دیئے گئے ان سے ایک معاصرین کے مقابلہ میں وہ مینڈک

ڈپریشن میں مبتلا ہونے کے ۳۰ گنا زیادہ رجحان رکھتے تھے- بالکل تنہائی اختیار کرنے کا رجحان ۲۰ گناہ زیادہ تھا خودکشی کرنے کا رجحان پانچ گنا زیادہ تھا-

چنانچہ ان تمام مطالعات سے ثابت ہوگیا کہ انتہائی تخلیقی افراد متناسب نفسیاتی مسائل میں زیادہ مبتلا ہوتے ہیں- البتہ ان نفسیاتی مسائل کا ان کے کام سے کیا تعلق ہے یا کوئی نفسیاتی عارضہ تخلیق کارنامہ انجام دینے میں کیا کردار ادا کرتا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ ہلکے مینیا کی خاص بات یہ ہے کہ یہ اوریجنل یا خالص خیال کو تحریک دیتا ہے سوچنے کا عمل تیز ہوجاتا ہے اور غیر معمولی تخلیقی فکر پیدا ہوتی ہے اور پیداواریت میں اضافہ ہوتا ہے بعض دیگر شہادتوں سے پتہ چلتا ہے کہ ہائپومینیا سے دماغی کام کے انتہائی اور بلند خیالی کا تعلق ہے جو روانئی فکر اور سوچ کا سبب بنتا ہے بعض ہلکے مینیا کی علامت آدمی کی سوچ اور فکر کو تحریک دیتی ہیں-

اگر ایسے مریض کی گفتگو کا جائزہ لیا جائے تو علم ہوگا کہ وہ قادرالکلام ہوتے ہیں ان کے الفاظ کا استعمال اور زبان کی بندش بہت اچھی ہوتی ہے وہ اپنی گفتگو میں تحریر کے عمدہ الفاظ آسانی کے ساتھ استعمال کرلیتے ہیں ساتھ ہی ساتھ وہ الفاظ کو بہت تیزی اور چابکدستی سے گفتگو کا حصہ بناتے ہیں یوں محسوس ہوتا ہے کہ الفاظ ان کے سامنے ہاتھ باندھے کھڑے ہیں یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ ہائپومینیا کے مریضوں کی گفتگو اور خیالات کی تعداد اور معیار دونوں بلند ہوتے ہیں یہ کم نہیں ہے کہ معیاری یہ تبدیلی کیوں رونما ہوتی ہے بہرحال یہ دماغی حالت منفرد اور اچھوتے خیالات کو پیش کرنے کا سبب بنتی ہے-

وہ عام افراد جو مینڈک ڈپریشن میں مبتلا ہوتے ہیں ان افراد سے بعض معاملات میں مشابہت رکھتے ہیں جو بیمار نہیں ہیں لیکن تخلیقی اظہار سے کامیاب ہیں مگر محض چند گھنٹوں کی نیند لینے کے بعد بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ سخت کام کرنا اور ان پر توجہ مرکوز رکھنا ان کا رویہ بولڈ ہوتا ہے اور وہ بے تعلق اور مضطرب ہوتے ہیں اور دونوں میں جذبات کے تنوع اور ان کے شدید گہرائی کا تجربہ ہوتا ہے-

مینڈک ڈپریشن کا ایک روزمرہ رویہ بھی تخلیقی طور پر مفید ثابت ہوتا ہے ایسے افراد کا مخصوص رویہ اور ردعمل چونکہ احساسیت پر مبنی ہوتا ہے جو لوگ شدید فوری ردعمل ظاہر کرتے ہیں یہ لوگ دنیا کے بارے میں حق متنوع جذبات احساسات عقل و دانش اور رویوں کا مظاہرہ کرتے ہیں وہ تخلیق ہوسکتا ہے ڈپریشن دنیا کے بارے میں وہ رائے یا نقطۂ نظر سے جو آنکھوں پر کالا چشمہ لگا کر ظاہر کیا جاتا ہے جب کہ جیسا وہ رائے ہے جو ایک شاندار چشمہ لگا کر در جاتی ہے لیکن اس کا شیشہ چٹخا ہوتا ہے ڈپریشن میں سوال کا جواب سرگوشی میں اور جھجھکتے ہوئے دیتے ہیں جنون اس کا جواب پوری قطعیت کے ساتھ چیخ کر دیتا ہے-



## عمل دفع درد

درد جو اکثر سردی یا ریاح وغیرہ سے کندھے یا ٹانگ یا پسلی وغیرہ میں ہوتا ہے جس سے اٹھنا بیٹھنا مشکل ہو یا ہے- اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے-

"بَنَش کھائے باندری کہ آدھا پھل کھائے اور ہانک دیو محمد ﷺ کہ چنگا کرے خدائے"

اس کو سورج یا چاند گرہن میں ایک سوا ایک بار پڑھ لیں- جب ضرورت ہو تو درد کی جگہ کو پکڑ کر تین بار یا پانچ بار پڑھیں اور دم کریں اور مریض سے پوچھیں کہ اب درد کہاں ہے- یا کتنا کم ہوا- جہاں بتائے پھر پڑھیں اور دم کریں- درد اسی وقت جاتا رہے گا اور مریض جو جھک نہیں سکتا تھا- آسانی سے اٹھنے بیٹھنے لگے گا- ہر سال کسی نہ کسی گرہن میں اس کی تجدید کرنی پڑے گی- اس کی عام اجازت نہیں بلکہ اجازت حاصل کرنا ہوگی اور اجازت کے لئے نام معہ والدہ روانہ کریں-

کرتے ہیں ان کا تعاون حاصل نہ ہوگا اور اپنے خیالات ونظریات سے متعلق گفت شنید کرنے کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت نہ ہوگا۔ کاروباری معاملات پر بھی عطارد کے سعد اثرات مرتب ہوتے ہیں تاہم ماہ میٹنگ' تبادلہ خیالات اور گفت شنید کے جلد اور کامیاب نتائج برآمد ہونے میں وقت لگے گا۔ لہذا لچکدار پالیسی اختیار کریں` عطارد ۴'۸'۱۳'۲۲'۲۷'۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۸ تاریخ کو زہرہ یورنس کی تسدیس ہوگی۔ اس دن اگر کوئی جائیداد' زمین یا گھر خرید رہے ہیں تو اس وقت کی گفت شنید آپ کو مالی طور پر فائدہ دے گی۔ سوشل وسماجی سرگرمیاں آپ کے کاروبار اور تعلقات میں اہم ثابت ہونگی۔ اگر آپ کسی جگہ سرمایہ کاری کر رہے ہیں تو معلومات حاصل کریں فائدہ کو مدنظر رکھیں۔ والدین یا رشتہ داروں کے ساتھ کچھ پریشانیاں ہیں تو ان مسائل کو حل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

زہرہ ۴ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۹ تاریخ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا اس وقت ایڈورٹائزنگ نشرواشاعت' ڈیزائنگ کے کاموں یا آرٹ' موسیقی کے لئے یہ ماہ اہم ثابت ہوگا۔ اگر آپ اپنی آرٹ کی نمائش یا موسیقی کا شو پیش کر رہے ہیں تو آپ کے لئے دوسرے علاقے کا سفر بھی مالی طور پر منافع دے گا۔ اپنے آرٹسٹک رجحان کو پیشہ وارانہ طور پر لوگوں کے سامنے پیش کریں اور وقت ہے کہ اپنی صلاحیتوں کو دوسروں کے سامنے پیش کرسکیں۔ اگرچہ حالات آپ میں مایوسی پیدا کریں گے لیکن جلد بازی نہ کریں۔ لوگوں کے وعدوں پر بھی بھروسہ نہ کریں اور جو معلومات حاصل ہوں ان کی تصدیق خود بھی کریں۔ اس ماہ کے آخر میں آپ کی زیادہ تر توجہ مالی معاملات کی طرف رہے گی۔ اس وقت اگرچہ کچھ مسائل ایسے بھی آئیں گے جن کی طرف فوری توجہ کرنی پڑے گی۔ خیالات ترقی پذیر ہوں گے۔ زہرہ ۲'۶'۱۱'۲۱'۲۷ تاریخوں کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۱۷ تاریخ کو زہرہ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ بہن بھائیوں اور دیگر رشتہ داروں کے ساتھ غیر اہم باتوں پر زیادہ جھگڑا ہوگا۔ دوستوں کے ساتھ جذباتی طور پر ایک دوسرے کی طرف مائل ہوں گے۔ سوشل زندگی میں تبدیلی دیکھیں گے۔ لوگوں کا آنا جانا زیادہ ہوگا۔ میل ملاقات قربت پیدا کرے گی۔ تاہم اس وقت دوسروں سے الگ تھلگ رہنا چاہیں گے۔ مستقل کاموں سے جو آمدنی میں بھی رکاوٹ ملے گی۔ ترقی کے کام اس وقت رک جائیں گے اور آنے والے وقت سے زیادہ امیدیں وابستہ نہ کریں۔

۱۸ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تثلیث ہورہی ہے۔ شراکت داری کے امور اس وقت ہم آہنگی لاسکتے ہیں لوگوں کے اعتقادات پر بھروسہ کریں۔ ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے کام پر اثر انداز ہوں گے اور ضرورت سے زیادہ وقت دیں گے۔ کچھ پرانے مسئلے دوبارہ سامنے آئیں گے جس کے باعث ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گا۔ اس وقت رائے اور مشورے بہتر ملیں گے تاہم ان پر عمل کرنا مشکل ہوگا۔

مریخ وتد السماء پر سارا ماہ رہے گا۔ کیریئر میں ترقی کرنے اور اپنے روزگار کو بڑھانے اور صحت کو بہتر کرنے کی کوشش میں بہتری دیکھیں گے۔ یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت صرف کرنے میں پوری مدد کرے گا۔ لوگوں کے درمیان اپنے اعتماد کو قائم کرنے کی کوشش کریں۔ وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لینا چاہتے ہیں ان کے لئے اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانے اور مستقبل میں ترقی کرنے کے لئے اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔ یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا۔ لہذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔ مریخ ۴'۸'۱۳'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا۔ تاہم ۱۱'۱۸'۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔






پیدائش:۔ نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ قریبی افراد حسد کی نگاہ سے دیکھیں گے۔ والدین کی جائیداد سے حصہ ملنے کا امکان ہے۔ اس ماہ شخصیت میں نئی تبدیلی آئے گی جو کئی لوگوں کو محسوس ہوگی۔

عطارد زائچے کے نویں گھر میں ۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا اور ۲۰ تاریخ کو واپس آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ ہر قسم کے رابطے' گفت شنید' دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں۔ یہ وقت تحریری کام' لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کاموں میں مدد دے گا۔ دوسرے کی مدد سے اپنے کام کو مزید بہتر طریقے سے انجام دے سکیں گے۔ سفر میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ جن کے ذریعہ نئی معلومات حاصل ہونگی۔ تاہم صحت کے معاملات اور غیر ضروری ذہنی ٹینشن سے اعصابی و ذہنی بیماری ہوسکتی ہے۔ اس کے علاوہ ایسے خیالات سے دور رہنا ہوگا۔ جو آپ کو ایسے کام کی طرف اکسائیں جس سے نقصان ہو۔ ذہنی سکون نہ ہوگا۔ پریشانی جسمانی نظام کو ناکارہ کرسکتی ہے۔ لوگوں کی باتوں کے ذریعے پریشانی میں مبتلا ہونگے۔ عطارد ۴'۸'۱۳'۲۲'۲۷'۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۸ تاریخ کو زہرہ یورنس کی تسدیس اس بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ اگر کاروباری تعلقات کو مزید مستحکم کرنا چاہتے ہیں تو آگے بڑھ کر نئے تعلق کی بنیاد ڈالیں۔ شراکتی معاملات کو آخری اور فیصلہ کن شکل دیں۔ گھریلو شادی کے معاملات بہتر رہیں گے۔ قانونی چارہ جوئی اور مشورے کے لیے یہ وقت موزوں رہے گا۔ اس وقت کئے گئے تمام

اقدامات امید افزاء ثابت ہونگے۔

زہرہ ۴ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہو گا اور ۲۹ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا۔ خاندانی میراث، ترکہ اور شریک کے روپے کے معاملات پریشانی کا باعث بنیں گے۔ ان دنوں مالی حصول کی کوشش میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ لوگوں کی طرف سے وصولی نہ ہونے کے برابر ہوگی۔ ان دنوں سرمایہ کاری کی مد میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ خاص طور پر کسی شخص کے اچانک چلے جانے سے پریشانی میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ ان دنوں کوئی شخص اپنے مطالبات منوانے کے لئے زور لگائے گا۔ جو بھی روپیہ آئے گا وہ پریشانی کا باعث نکل سکتا ہے۔ تاہم جلد بازی نہ کریں۔ سوشل سرگرمیوں اور سماجی امور کے کاموں میں لوگوں کے ساتھ میل ملاقات میں احتیاط رکھیں اور اگر کسی پراجیکٹ پر کام شروع کررہے ہیں تو ساتھ کام کرنے والے افراد مددگار ثابت ہونگے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کی سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۷ تاریخ کو زہرہ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ بہن بھائیوں اور دیگر رشتہ داروں کے ساتھ غیر اہم باتوں پر زیادہ جھگڑا ہوگا۔ دوست جذباتی طور پر ایک دوسرے کی طرف مائل ہوں گے۔ سوشل زندگی میں تبدیلی دیکھیں گے۔ لوگوں کا آنا جانا زیادہ ہوگا۔ لین دین کے کاموں کے لئے آسانی پیدا ہو گی۔ ایسا کام جن سے مستقل آمدنی ہورہی تھی اس میں رکاوٹ ملے گی۔ تعلیمی سرگرمیوں میں اہم الیکٹرونکس اشیاء کی خرابی ذہنی الجھن کا باعث بنے گی۔

۱۸ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تثلیث ہورہی ہے۔ دوستوں کی طرف سے سیر و تفریح یا کسی سفر پر جانے کے لئے پروگرام بنیں گے۔ اس وقت تمام معاملات اگرچہ خوشگوار محسوس ہوں گے تاہم کسی کام کی وجہ سے سفر ملتوی کرنا پڑے گا۔ اپنی خواہشات اور امیدیں اس وقت ایسے لوگوں سے قائم نہ کریں جن کے پاس آپ کا روپیہ موجود ہے۔ اپنی سوچ اور جذبات کو منفی خیال سے دور رکھنا ہوگا۔ غیر ممالک سے متعلق خط و کتابت بہتر رہے گی۔ تاہم جن چیزوں یا معلومات کے لئے کوشش میں تھے اس میں جواب جلد مل جائیں گے۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں رکاوٹیں لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں تو احتیاط رکھیں بلکہ اپنی باقوت صلاحیتوں سے فیصلہ کن قدم اٹھایا تو بہتری حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہو گا۔ تعمیری کاموں، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کاموں میں غیر ضروری التواء سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی۔ مریخ ۴، ۸، ۱۳، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھانا اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۱، ۱۸، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔




اس ماہ آپ کا زیادہ تر وقت دوستی، کیریئر سے متعلق منصوبوں اور نئی حکمت عملی کی طرف رہے گی۔ اگرچہ اس ماہ بھی حالات آپ کی توقعات سے بڑھ کر ملیں گے۔

زہرہ ۴ تاریخ کو طالع کے مقابل آجائے گا اور ۲۹ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی سے محبت کے معاملات، شادی اور شراکتی امور میں بہتری پیدا ہوگی۔ اس وقت غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا اور ہوسکتا ہے کہ اس ماہ شادی ہوجائے۔ اس ماہ کسی دوسرے کی خوش بختی سے فائدہ اٹھائیں گے۔ حالات کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ اپنے کام اور پیشہ وارانہ معاملات میں جدت پسندی لائیں گے۔ آرٹسٹک خیالات کے ذریعے ترقی کرنے کا رجحان ہوگا۔ اپنی صحت کو بہتر بنانے اور ماحول کو خوشگوار بنانے کے لئے تبدیلی لائیں اور ایسی اشیاء کی خریداری کریں جس سے جسمانی آرام وسکون حاصل ہوسکے۔ لوگوں سے تعلق بنانے اور اپنے ذرائع آمدن کے حصول کے لیے نئے راستوں کا انتخاب کرنا ضروری ہوگا۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ یہ تاریخیں سوشل تعلقات بڑھانے، نسبت یا شادی طے کرنے کے لئے بہتر ثابت ہونگی۔

۸ تاریخ کو زہرہ یورنس کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت ان افراد کے لئے خاص طور پر فائدہ مند رہے گی جو باہر ممالک کے سفر پر جارہے ہیں یا کسی کھیل یا لاٹری میں حصہ لے رہے ہیں۔ محبت کے معاملات کے لئے بھی اہم ثابت ہوگی۔ اس ماہ جو سفر کریں گے وہ آپ کے لئے خوشگوار ثابت ہوگا اور جس جگہ جارہے ہیں وہاں تعلقات مزید مستحکم کرسکیں۔

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں ۸ تاریخ کو رجعت کرجائے گا اور ۲۰ تاریخ کو واپس ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ شادی شدہ افراد اور وہ افراد جو شراکت میں کام کرتے ہیں انہیں شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ ملے گا وہ روپیہ جو آپ کو کہیں سے وصول کرنا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اب وصول ہوجائے گا یا پھر ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ سرمایہ کاری، روپیہ اکٹھا کرنے والی اسکیم یا کسی مقابلے سے متعلق کچھ خوش کن خبریں ملیں گی۔ بہر حال حالات جو بھی ہوں آپ کو کسی نہ کسی نوعیت کا فائدہ ملنے والا ہے۔ اس ماہ کی ۴، ۸، ۱۳، ۲۲، ۲۷، ۳۱ تاریخ کو عطارد سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ وہ افراد جو کاروبار کرنا چاہتے ہیں کہ اس ماہ ضرورت سے زیادہ مہم جوئی سے پرہیز کریں۔ اس بات میں محتاط رہنا ہوگا کہ اس وقت جو نئے خیالات یا بات چیت امید افزاء معلوم ہوگی۔ وہ آگے چل کر ناکام رہے گی۔ اس وقت کسی بھی اسکیم یا معاملے میں شامل نہ ہوں۔ بلکہ موجودہ اثاثوں اور کامیابیوں ہی کو ٹھوس بنانے کی طرف توجہ دیں۔

۱۷ تاریخ کو زہرہ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ آمدنی اور روپے کے معاملات اس وقت بے انتہا

پریشان کن ہوسکتے ہیں- آپ کے پاس روپیہ یا مکان یا جائیداد موجود ہے تو اس کی طرف سے بھی آپ کو پریشانی لاحق رہے گی- آپ نے جو کام شروع کئے ہوئے ہیں ان کو مکمل کرنے کی کوئی صورت نظر نہ آئے گی- کہیں نہ کہیں اور کوئی نہ کوئی معاملہ رکاوٹ بن جاتا ہے۔ کام دیر سے ہوں گے جس کی وجہ سے ذہنی ٹینشن ہوگی- بیماری لاحق ہونے کی بھی نشاندہی ہورہی ہے- اس وقت اپنے آپ کو مضبوط کرنا ہوگا- ورنہ ذہن بری طرح متاثر ہوگا-

۱۸ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تثلیث ہورہی ہے- کیریئر کے معاملے میں اس وقت کوئی بھی تبدیلی موافق ثابت نہ ہوگی- تاہم جن لوگوں کی طرف مائل تھے اور چاہتے تھے کہ ان کے ساتھ کام کریں اگر کوئی پیش کش ہو تو اس پر ضرور غور کریں- ملازمت میں اپنی عزت و مقام کو بڑھانے اور اعتماد کو قائم کرنے کی پوری کوشش کریں- تخلیقی سرگرمیوں میں حصہ لیں- سیر و تفریح اور سکون حاصل کرنے کے لئے جو پروگرام بنیں گے وہ بہتری لائیں گے- دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا- تاہم لوگوں کی غیر منصفانہ سیاست اور غلط فہمیاں پیدا کرنے کی وجہ سے لوگ کھچے ہوئے ہوں گے-

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں سارا ماہ رہے گا- کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے- یہ وقت جائیداد، ٹیکس، انشورنس کے بہتر ثابت ہوگا- اس ماہ مریخ کے سعد نظرات دیگر کواکب سے اس بات کیطرف اشارہ ہیں کہ آپ کو زر اور زمین دونوں کے حصول میں کامیابی ہوگی- خواہشات کا غلط رجحان پریشانی کا سبب بنے گا- اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا- خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل کو صبر و تحمل سے حل کریں- ذہنی ٹینشن مل سکتی ہے- غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے- اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے- مریخ ۴،۸،۱۳،۲۳،۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا- تاہم ۱۱،۱۸،۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے-

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس



حروف:- س-ش ش-ص

پیدائش:- جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اس ماہ زیادہ تر افراد ملازمت یا عمرہ کی غرض سے سفر کریں گے- اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے- اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

مریخ طالع کے مقابل سارا ماہ رہے گا- لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے- وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی- اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی- اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی- اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آ پہنچا ہے- وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے- مریخ ۴،۸،۱۳،۲۳،۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱۱،۱۸،۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا-

۸ تاریخ کو زہرہ یورنس کی تسدیس اس بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ کاروباری تعلقات مزید مستحکم ہو جائیں گے- شادی اور محبت کے معاملات طے کرنے کا بہترین وقت ہے- سرمایہ لگانے کے لیے انعامی بانڈز، لاٹری یا دیگر کھیل میں شامل ہو کر روپیہ کما سکیں گے- اس وقت آگے بڑھیں مواقع حاصل ہوں گے- قسمت کی تبدیلی آئے گی-

عطارد طالع کے مقابل ۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا اور ۲۰ تاریخ کو واپس چھٹے گھر میں داخل ہوگا- لہذا شریک کے ساتھ اور ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ ذہنی طور پر ہم آہنگی نہ رہے گی- ایک دوسرے کے ساتھ مشورہ یا گفت شنید میں اختلاف رہے گا- اگر آپ کاروباری ہیں تو شراکت میں اپنے شریک کے روپے کو کسی اسکیم میں لگانا چاہ رہے ہیں تو اس اسکیم سے متعلق معلومات حاصل کرنی بہتر رہیں گی- ذرائع آمد و رفت، نشر و اشاعت یا سفر سے متعلق اگر کچھ مشکلات درپیش ہیں تو ان کے حل کے لئے بہتر مشورہ ملے گا- گفت شنید یا کاروباری میٹنگ یا کاروباری معاہدات کے لئے ۴،۸،۱۳،۲۲،۲۷،۳۱ تاریخ مفید ثابت ہوگی- جب عطارد سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۱۷ تاریخ کو زہرہ زحل کا مقابلہ ہوگا- سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ کسی قسم کی ناچاقی یا جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- اس وقت آپ دوسروں کی باتوں کا زیادہ اثر لیں گے- اور دوسرے لوگ کوشش کریں گے کہ ایسی باتیں کان میں ڈالی جائیں جس کے ذریعے رشتہ داری کے معاملات میں رخنہ پڑے-

۱۸ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تثلیث ہورہی ہے- اس وقت آپ کی خواہشات آپ کے جذبات سے منسلک ہوجائیں گی اور آپ کی سوچیں آپ پر زیادہ اثر انداز ہوں گی اور ہر وہ کام کرنے کے لئے بے چین ہوں گے جس میں کسی بھی طریقے سے روپیہ حاصل ہو- ایسے ہی معاملات دوستوں کے ساتھ بھی ہوں گے اور ہوسکتا ہے کوئی نقصان دوستی کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دے- کیونکہ آپ کا رویہ دوسروں کے لئے بے انتہا تکلیف دے ہوگا- آپ کی اپنی ذات میں جو تبدیلی آئی ہے اس میں منفی صلاحیتیں زیادہ پروان چڑھی ہیں جس کی وجہ سے آنے والے وقت اور حالات میں تبدیلی دیکھیں گے-

ستارہ زہرہ ۴ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا اور ۲۹ تاریخ کو ساتویں گھر میں

داخل ہو گا۔ لہذا کاروباری امور میں بہتری آئے گی۔ لوگوں کے تعاون کے ذریعے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا - روپیہ کمانے اور سرمایہ کاری کو بڑھانے کے لئے نئے ذرائع آمدن کو تلاش کریں، ملازمین رکھیں جو اس کام میں مہارت رکھتے ہوں۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں سے منسلک ہیں انہیں اپنے کیریئر کو بڑھانے اور اسی شعبے میں تخلیقی کاوشوں کے ذریعے مقام حاصل کرنے کا موقع ملے گا۔ نئے معاہدات کریں اور اسی کے ذریعے مالی فائدہ حاصل کرنے میں آسانی ہوگی۔ ملازمت کے حصول کی کوشش کریں۔ کاروبار کو بڑھانے میں خواتین کا کردار اہم رہے گا۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔

## برج حوت ۔ ستارہ مشتری، نپچون

حروف:۔ د۔ چ



پیدائش:۔ فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ ان کی زندگی میں خوش قسمت تبدیلیاں آئیں گی۔ زندگی کے کٹھن موڑ خوشی میں بدل جائیں گے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے، چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی۔ اس کے علاوہ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ اگر اپنے کام میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور اپنے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۴، ۸، ۱۳، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۱۱، ۱۸، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۸ تاریخ کو زہرہ یورنس کی تسدیس اس بات کی نشاندہی کررہی ہے کہ اگر کاروباری تعلقات کو مزید مستحکم کرنا چاہتے ہیں تو کسی شراکتی معاملات کو آخری اور فیصلہ کن شکل دینا چاہیے۔ خاندان میں شادی کے امور بہتر انجام پائیں گے۔ قانونی چارہ جوئی کے معاملات کا بھرپور نتیجہ لینا چاہ رہے ہیں تو اس وقت کئے گئے اقدامات امید افزاء ثابت ہونگے۔

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں ۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا اور ۲۰ تاریخ کو واپس پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔ لہذا ملازمت کے سلسلے میں گفت شنید، تحریری کام، خط و کتابت کرنی ہے تو اس ماہ کے شروع میں کچھ حوصلہ افزاء حالات سے واسطہ پڑے گا۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ آپ کو اپنی صحت کی طرف سے پریشانی ملے گی۔ زائد کام اور مصروفیت کی وجہ سے آپ غیر معمولی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ عطارد ۴، ۸، ۱۳، ۲۲، ۲۷، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ ملازمین یا کاروبار سے متعلقہ معاملات کو سنبھالنے کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب ایک دوسرے کی بات کو بہتر طور پر سمجھنے کے قابل ہوں۔ لہذا ملازمت اور روزگار سے متعلق انٹرویو دینے یا مشورہ کے لئے یہ وقت اہم ثابت نہ ہوگا۔ عطارد ۱۰، ۱۷، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں کام کرنے والوں کے ساتھ جھگڑے کا اندیشہ ہے یا کسی کام کو بیک وقت کرنے کی کوششوں میں غلطیاں کریں گے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دوستوں یا رشتہ داروں کی زندگی میں جو واقعات رونما ہوں گے وہ کچھ معمولی یا عجیب و غریب نوعیت کے ہونگے ممکن ہے کہ کوئی شخص جسے آپ سالوں سے جانتے ہوں وہ بڑی سنجیدگی سے نقل مکانی کر جانے پر غور کرنے لگے گا۔

۱۷ تاریخ کو زہرہ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ دوستوں کی محفلوں اور ان کے ساتھ تعلقات اس وقت اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ کیونکہ کچھ اہم لوگوں کی سرپرستی ضروری ہوگی۔ اپنی خواہشات اور آرزوؤں کی تکمیل حد درجہ بڑھ جائے گی۔ جن لوگوں میں اس وقت شامل ہیں وہ کسی بھی طرح آپ کو آگے نکلنے نہ دیں گے۔ سماجی سرگرمیوں میں ایک دوسرے کے تعلقات پر زیادہ توجہ دیں کیونکہ کچھ باتیں اور کچھ کام پریشانی کا باعث بنیں گی۔ حالات اس وقت تبدیلی پیدا کریں گے اور ہوسکتا ہے کوئی تعلق جو دوستی کا ہوگا اس میں جھگڑا پیدا ہو۔

۱۸ تاریخ کو زہرہ نپچون کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت کچھ قریبی لوگ آپ کو نئے آئیڈے دیں گے یا کسی کام میں شامل ہونے کی پیشکش کریں گے۔ آپ کے ذہن میں اس وقت نت نئے خیالات تخلیقی خیالات آئیں گے اور دوسروں کو بہتر مشورہ دے سکیں گے۔ کام اور کاروبار کے لحاظ سے بھی تبدیلیاں کرنے کے موڈ میں ہوں گے۔ قریبی لوگوں کے خیالات اور ان کے الفاظ پر ضرور غور کریں تو جو غلط فہمیاں پھیلائیں جائیں گی ان سے آگاہ ہوسکیں گے۔ اپنی آمدنی کے معاملات اپنی حد تک رکھیں۔

زہرہ ۴ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۹ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہو گا۔ اس کی موجودگی محبت کے معاملات، انعامی اسکیموں، اولاد سے متعلق تعلیمی سرگرمیاں اور خاندانی امور میں مصروفیت لائے گی۔ نئے لوگوں سے دوستی ہوگی جو کہ کئی معاملات میں تعاون کریں گے۔ وہ افراد جو اپنی قسمت بدلنے کی کوشش میں لگے ہوئے ہیں اور اپنی تخلیقی سرگرمیوں کے ذریعے آرٹسٹک کاموں کو ترقی دینا چاہتے ہیں اور اپنے شوق کو بڑھانا چاہتے ہیں تو ان دنوں کی کوششیں مالی فائدہ کا باعث بنیں گی۔ اس ماہ خط یا خبر خوشی دے گی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا۔ جس سے محبت کا عنصر بھی داخل ہوگا۔ گروہی یا سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے تعاون سے آمدن کے نئے ذرائع بنانے میں آسانی ملے گی۔ وہ افراد جو مختلف کھیلوں، معموں یا لاٹری کے کاموں میں حصہ لیتے ہیں۔ انہیں بھی قسمت آزمائی کے مواقع ملیں گے۔ ہوسکتا ہے کہ کچھ افراد فائدہ بھی اٹھائیں۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

# جولائی کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۹ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۸ درجہ برج سرطان پر ہوگا-۲۴ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا-

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۲ درجہ برج اسد پر ہوگا-۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔۲۰ تاریخ کو برج سرطان میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۲۴ درجہ برج سرطان پر پہنچ جائے گا-

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۲۶ درجہ برج جوزا پر ہوگا-۴ تاریخ کو برج سرطان میں داخل ہوگا۔۲۹ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۳ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا-

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۹ درجہ برج سرطان پر ہوگا-۲ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا-سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا-

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۷ درجہ برج قوس پر بحالت رجعت ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۴ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا-

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۱۷ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۵ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۵ درجہ برج ثور پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۶ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا-

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۸ درجہ برج حوت پر بحالت رجعت ہوگا۔ سارا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۲ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۲۱ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۱۷ درجہ پر برج سرطان پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا-ذنب ۱۶ درجہ برج جدی پر حرکت کریگا-

۷ کو مریخ در اسد '۳ کو سورج گرہن ✹ 'زہرہ در سرطان '۴ کو نیا چاند ☾ '۵ کو یکم ذی قعد ۱۴۴۰ھ '۸ کو رجعت عطارد '۱۰ کو قمر در عقرب '۱۱ کو اوج شمس '۱۷ کو چاند گرہن ◐ '۱۹ کو رجعت عطارد در سرطان '۲۳ کو شمس در اسد ☌ '۲۵ کو شرف قمر '۲۸ کو زہرہ در اسد '۳۰ کو اوج مریخ ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

## ماہ جولائی ۲۰۱۹ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۱ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۸:۰۵ | D☍♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| ن | ۱۱:۰۳ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۲ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| م | ۲:۴۷ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| س | ۱۶:۲۵ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | (بدھ ۳ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| م | ۰۰:۱۵ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۱۲:۰۰ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا۔ |
| س | ۱۳:۴۰ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۹:۲۴ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (جمعرات ۴ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| م | ۱۰:۴۰ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| م | ۱۴:۴۹ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کرکے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۱۸:۱۰ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۵ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۱:۲۳ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں، کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں، قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت |
| | | | | (ہفتہ ۶ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۴:۵۹ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱۹:۲۳ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (اتوار ۷ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۹:۴۸ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۱۲:۱۹ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۱۴:۰۳ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۱۶:۱۰ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۲۱:۴۹ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | (پیر ۸ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۸:۰۸ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۱۸:۳۶ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۲۰:۳۰ | ♀✶♅ | زہرہ تسدیس یورنس | اہم معاہدات اور معاملات کے لئے میٹنگ بہتر۔خیالات کی وسعت سے بہتر نتائج حاصل کریں گے۔ |
| ن | ۲۱:۳۲ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | (منگل ۹ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| م | ۳:۲۷ | ♂☌☿ | مریخ قران عطارد | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار ورکاوٹ ہوگی۔کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۱۴:۲۹ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۵:۵۴ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۱۶:۲۱ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| ن | ۲۲:۰۶ | ☉☍♄ | شمس مقابلہ زحل | خاندان کے افراد کے درمیان تلخ کلامی ہوگی' جائیداد کے معاملات سنگین صورت حال پیدا کریں گے۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۰ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| ن | ۰۰:۳۴ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۲۱:۴۷ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۱ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| ن | ۰۰:۱۹ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۱:۲۰ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۶:۲۸ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| س | ۹:۴۰ | ☉△♆ | شمس تثلیث نپ چون | کوئی شخص آئے گا اور اہم اطلاع دے گا یا گھر میں سے کسی فرد کی ترقی خوشی کا باعث بنے گی۔ |
| س | ۲۰:۴۰ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۲۲:۵۸ | ♂□♅ | مریخ تربیع یورنس | کسی کے ساتھ شراکت داری نہ کریں' معمولی بات جھگڑے کا باعث بنے گی۔ |
| س | ۲۳:۲۷ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۲ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| س | ۰۰:۳۲ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۵:۲۷ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۳ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| س | ۲:۳۲ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۹:۰۹ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۴ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| م | ۱:۱۰ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| ن | ۶:۳۰ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| ن | ۱۹:۴۵ | ☉☍♇ | شمس مقابلہ پلوٹو | اس وقت گھبراہٹ اور کچھ ہونے کی توقع۔ گھریلو باتوں کا تباہ کن اثر' جنسی تعلقات متاثر ہونگے۔ |
| | | | | **(پیر ۱۵ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| س | ۱۶:۰۷ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | **(منگل ۱۶ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| ن | ۹:۴۱ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| م | ۱۲:۱۷ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۱۵:۵۲ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| م | ۲۲:۱۵ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۷ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| ن | ۲:۳۷ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| ن | ۱۰:۳۳ | ♀☍♄ | زہرہ مقابلہ زحل | خاندانی اختلافات بڑھ جائیں گے' شراکتی معاملات اور خرید وفروخت میں احتیاط رکھیں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۸ جولائی ۲۰۱۹ء)** |
| ن | ۲:۵۳ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۱۰:۴۹ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| س | ۲۰:۵۲ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۲۳:۱۰ | ♀△♆ | زہرہ تثلیث نپ چون | فنون لطیفہ وانجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۹ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| | | | | (اس دن کوئی نظر نہیں ہے) |
| | | | | (ہفتہ ۲۰ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۵:۱۵ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | (اتوار ۲۱ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۹:۰۵ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۱۱:۲۷ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۱۳:۲۸ | ♀☍♇ | زہرہ مقابلہ پلوٹو | محبت کے معاملات میں جھگڑے اور فساد، علیحدگی کی بنیاد بنیں گے، حکمت عملی سے مسئلہ حل کریں۔ |
| م | ۱۵:۴۵ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| م | ۱۷:۳۴ | ☉☌☿ | شمس قران عطارد | ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں، ذہنی و جسمانی طور پر چست ہونگے |
| س | ۲۲:۱۷ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | نئے تعلق سے آمدن کو بڑھانے میں مدد ملے گی، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| س | ۲۳:۱۹ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| | | | | (پیر ۲۲ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۰:۵۷ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۱۳:۳۳ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | (منگل ۲۳ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۸:۳۳ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۲۱:۱۳ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| ن | ۲۳:۳۰ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (بدھ ۲۴ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۱۰:۱۹ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۱۸:۱۱ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۹:۴۷ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۵ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| م | ۵:۲۶ | ♀☌☿ | زہرہ قران عطارد | ذہنی و تخلیقی قوت بڑھ جائے گی۔تعلقات مستحکم ہونگے۔دوست کے ساتھ رہنے کی خواہش، تعلق بڑھ جائے |
| ن | ۶:۱۷ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| م | ۱۵:۱۵ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۷:۲۱ | ♂△♃ | مریخ تثلیث مشتری | لین دین، شراکتی معاملات اور قانونی معاملات اس وقت موافق ثابت ہوں گے۔قریبی لوگوں کی مدد حاصل ہوگی |
| | | | | (جمعہ ۲۶ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۸:۱۱ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار، دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| س | ۹:۲۸ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۱۳:۵۸ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۱۹:۵۶ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (ہفتہ ۲۷ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۲:۴۳ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۹:۲۷ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۹:۱۵ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (اتوار ۲۸ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۱۴:۰۷ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۱۷:۴۴ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| ن | ۲۰:۲۴ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (پیر ۲۹ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| | | | | (اس دن کوئی نظر نہیں ہے) |
| | | | | (منگل ۳۰ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| س | ۳:۳۶ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۴:۱۲ | ☉□♅ | شمس تربیع یورنس | کسی بھی ایسے فیصلے پر عمل درآمد نہ کریں جس سے عزت و وقار کو ٹھیس پہنچے۔ |
| ن | ۱۸:۵۶ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| س | ۲۳:۱۴ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (بدھ ۳۱ جولائی ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۴:۲۶ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | کاموں کی جدوجہد نئی صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| م | ۸:۳۲ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |

# تمنا

انسان نہ صرف حوائجات اور ضروریات کا مجسمہ ہے۔ بلکہ تمناؤں اور آرزوؤں کا بھی مخزن ہے اس کی کوئی ایک تمنا نہیں ایک آرزو نہیں۔ بلکہ ہر صبح ایک تمنا اور ہر شام ایک آرزو پیدا کرتی ہے۔ دنیا کی طرف سے اس کی شکایت کبھی ختم نہیں ہوتی۔ یا بالفاظ خدا سے گلہ اور شکوہ ختم نہیں ہوتا۔ اس وجہ سے خدا نے انسان کو ناشکرا کہا ہے۔ بابا گورونانک عمر بھر اس تلاش میں رہے کہ کوئی شخص دنیا میں ایسا مل جائے جو یہ کہے کہ مجھے کوئی تمنا نہیں اسی نظارہ سے متاثر ہو کر آپ نے کہا۔

نانک دکھیا سب سنسارا
سرپ سکھیا سو نام او پارا

شکایت تو جب رفع ہو، جب تمناؤں اور آرزوؤں نیز حوائجات اور ضروریات کی کوئی حد ہو، یہاں تو ایک آرزو نکلی، نو دس آرزوئیں موجود ہیں۔ آخر اسی گلہ، شکایت، ترقی کی دُھن، میں ایک دن موت آجاتی ہے اور سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر خالی ہاتھ جانا پڑتا ہے اور لطف یہ ہے کہ جس طرح ایک غریب مفلس تنگ دست دنیا کی شکایتوں سے لبریز ہے بالکل اسی طرح وہ بھی جو ہزار پانچ سو تنخواہ پاتا ہے آہ یہ دنیا کی شکایات کرنے والے اور تمناؤں کی کامیابی میں صبح شام کرنے والے شریعت اور روحانیت سے سبق نہیں لیتے۔ حضورؐ نے فرمایا کہ کم سے کم دنیا کی احتیاج کرو اور احتیاج سے کم سے کم حاصل کرنے کی کوشش کرو۔ دنیا میں وہ بھی زندہ ہیں جن کی آمدنی ہزاروں ہے وہ بھی زندہ ہیں جن کی آمدنی کچھ بھی نہیں۔ دونوں کی صبح و شام ہو جاتی ہے اور مرنے کے بعد دونوں برابر، بلکہ غریب امیر سے اچھا، ہماری تمناؤں نے، آرزوؤں نے، تکبر نے، غرور نے، تن آسانی نے، نام نہاد عزت نے، لذت عیش نے ہمیں دیوانہ بنا رکھا ہے، ورنہ حقیقی فکر کوئی بھی نہیں۔ جس قدر تفکرات ہیں ہماری پیدا کی ہوئی ہیں۔ قدرت نے کسی کے ساتھ کوئی فکر پیدا نہیں کی۔ زندگی ہر صورت بسر ہو جاتی ہے اور زندگی گزارنے کیلئے قدرت نے خود انتظام کیا ہے خدا نے وعدہ فرمایا ہے وفی السماء رزقکم وما توعدون تمارا رزق آسمانوں پر ہے اور ہم وعدہ کرتے ہیں کہ تم کو رزق معینہ پہنچائیں گے۔ انسان حرص و آز میں پھنس کر اپنی ضروریات خود پیدا کرتا ہے اور پھر اس میں الجھ کر مسجمہ تفکرات بن جاتا ہے۔ میرے دوستو دنیا کوئی دم کا تماشا ہے۔ عنقریب موت کی قوت ہماری آرزوؤں اور تمناؤں کے شیرازہ کو درہم برہم کرنے والی ہے بس جو کچھ ملتا ہے اس پر اپنے خرچ کو تقسیم کرلو اور چند ساعتیں ہیں ان کو ختم کرلو تم ہمیشہ کے واسطے دنیا میں نہیں آئے ہو بلکہ صبح و شام کے مسافر ہو، پھر سب ٹھاٹھ پڑا رہ جائے گا جب لاد چلے گا بنجارا۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت : ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت : ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستعملہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت : ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت : ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت : ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت : ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت : ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت : ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت : ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت : ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ' عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت : ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت : ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچے کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت : ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت : ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت : ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت : ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت : ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت : ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت : ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت : ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرہن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت : ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت : ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت : ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت : ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے بااہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا